# مصباح الحدیث


ڈاکٹر حمید اللہ

ایم اے پی ایچ ڈی

استاذ الحدیث و الفقہ

ادارہ علوم اسلامیہ جامعہ پنجاب لاہور



مکتبہ دانیال

غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مصباح الحدیث

ڈاکٹر حمید اللہ
ایم۔ اے، پی۔ ایچ۔ ڈی (استاذ الحدیث والفقہ)
ادارہ علوم اسلامیہ جامعہ پنجاب، لاہور

ناشر
مکتبہ دانیال
جلال الدین ہسپتال بلڈنگ سرکلر روڈ چوک اُردو بازار لاہور
غزنی سٹریٹ اُردو بازار لاہور
ہیلو: 0333-4276640, 042-7660736
www.maktabahdaneyal.com

# مصباح الحدیث...... فہرست

# حجیت حدیث

حدیث کی متداول دینی تعریف کے مطابق نبی پاک ﷺ کے قول و فعل اور تقریر کو حدیث کا نام دیا جاتا ہے۔ بالعموم حدیث و سنت مترادف استعمال ہوتے ہیں مگر ان کے درمیان ایک فرق بھی پایا جاتا ہے۔ حدیث عام ہے اس کے تحت وہ تمام افعال اور امور آ جاتے ہیں جو رسول اللہ ﷺ کے سامنے ہوئے اور آپ ﷺ نے ان سے روکا نہیں اور سنت سے مراد وہ دینی طریقہ ہے جس پر نبی کریم ﷺ اپنی زندگی میں گامزن رہے ہوں۔ دینی ادب میں حدیث و سنت کو مختلف مفاہیم میں استعمال کیا جاتا رہا ہے اور مترادف مفہوم میں بھی مثلاً:

هذا الحديث مخالف للقياس والسنة والاجماع.

''یہ حدیث قیاس وسنت اور اجماع کے خلاف ہے۔''

اور یہ بھی کہا گیا ہے:

امام في الحديث و امام في السنة و امام فيهما.

''فلاں شخص حدیث میں امام ہے سنت میں امام ہے اور دونوں ہی میں امام ہے۔''(1)

عبدالرحمٰن بن مہدیؒ (متوفی 198ھ) فرماتے ہیں:

''سفیان ثوری حدیث میں امام ہیں۔ اوزاعی سنت میں اور مالک بن انس دونوں میں۔''(2)

اس اختلاف کے باوجود حفاظ حدیث ان الفاظ کو ہمیشہ مساوی و مترادف یا کم از کم قریب المعنی سمجھتے رہے ہیں۔ صبح صالح کہتے ہیں:

''یہ بات اپنی جگہ درست ہے کیونکہ مکمل طور پر سنت تو فقط رسول اللہ ﷺ کے طور و طریقہ کا نام ہے جس کی تائید آپ ﷺ کے حکیمانہ اقوال و احادیث کرتی ہیں۔ پھر حدیث اور سنت دونوں کا موضوع ایک ہے۔ دونوں کا مرکز و محور یکساں طور پر رسول اللہ ﷺ کے اقوال و اعمال ہیں۔ ظاہر ہے کہ آپ ﷺ کے اقوال آپ ﷺ کے اعمال کی تائید کرتے ہیں اور آپ ﷺ کے اعمال سے آپ ﷺ کے اقوال کی تائید ہوتی تھی۔''(3)

اس کے بعد ہم اصل موضوع کی طرف آتے ہیں۔

# ایمان بالرسول ﷺ

★ رسول اللہ ﷺ پر ایمان اور اس کا تقاضا
★ رسول اللہ ﷺ پر ایمان لانے کا حکم

ارشاد خداوندی ہے:

**یا ایھا الذین امنو امنوا باللہ و رسولہ والکتاب الذی نزل علم رسولہ والکتاب الذی انزل من قبل (النساء: 136)**

''اے ایمان والو! یقین لاؤ اللہ پر اور اس کے رسول ﷺ پر اور اس کتاب پر جو نازل کی رسول پر اور اس کتاب پر جو نازل کی تھی پہلے۔''

**یا ایھا الناس قد جاء کم الرسول بالحق من ربکم فامنوا خیرلکم (النساء: 170)**

''اے لوگو! تمہارے پاس رسول آ چکا حق بات لے کر تمہارے ربّ کی طرف سے تو مان لو تا کہ بھلا ہو تمہارا۔''

اس موضوع پر ان آیات کے علاوہ ملاحظہ ہو:

الاعراف: 157-158' النور: 47 اور النور: 62

ملاحظہ فرمائیے اللہ تعالیٰ نے ایمان باللہ کے ساتھ ایمان بالرسول کو لازمی قرار دیا ہے اور آنحضرت ﷺ کی اتباع کا بھی حکم دیا ہے اور مومنوں کی شان ہی یہ بتلائی ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ دونوں پر ایمان لاتے ہیں اور یہ لوگ آپ ﷺ کی اجازت کے بغیر کوئی بھی کام نہیں کرتے۔

**فاذا جعل اللہ من لوازم الایمان انھم لا یذھبون مذھبا اذا کانوا معہ الا باستذانہ فاولی ان یکون من لوازمہ الا یذھبوا الی قول ولا مذھب علمی الا بعد استذانہ' واذا یعرف بدلالۃ ما جاء بہ علی انہ اذن فیہ.**[4]

''جب اللہ تعالیٰ نے ایمان کے لوازمات میں سے یہ بات قرار دی کہ وہ آپ ﷺ کے ساتھ ہوں تو بغیر اجازت لئے مجلس سے نہ جائیں تو اس کے لوازمات سے یہ بدرجہ اولیٰ ضروری ہے کہ وہ کسی قول یا مذہب کو آپ ﷺ سے اجازت لئے بغیر اختیار نہ کریں۔ آپ ﷺ کی اجازت کی دلالت سنت سے ہی ہو سکتی ہے۔''

امام شافعی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

**وضع اللہ رسولہ من دینہ و فرضہ وکتابہ الموضع الذی ابان جل ثناوہ انہ جعلہ علما لدینہ بما افترض من طاعتہ و حرم من معصیتہ وابان من فضیلۃ بما قرن من الایمان برسولہ مع الایمان بہ.**[5]

''اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول ﷺ کا اپنے دین اور فرائض اور کتاب میں جو مقام تجویز کیا ہے اس کو اللہ پاک نے اس طرح نمایاں فرمایا ہے کہ آپ ﷺ کو دین کے لئے ایک علامت بنا دیا اس لئے کہ آپ کی اطاعت کو فرض کر دیا اور نافرمانی کو حرام قرار دیا اور آپ ﷺ کی فضیلت کو اس طرح ظاہر فرما دیا کہ اپنے رسول پر ایمان لانے کو اپنے اوپر ایمان لانے کی طرح لازمی اور ضروری قرار دے دیا۔''

مذکورہ بالا دلائل کو پیش نظر رکھ کر ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ ایمان باللہ کے معتبر ہونے کے لئے ایمان بالرسول بہرصورت ضروری ہے۔ جس طرح اللہ کے احکام اور فرمان کی تابعداری ضروری ہے اسی طرح نبی اقدس کی سنت اور ارشادات پر ایمان لانا اور اس کے مطابق زندگی بسر کرنا ازبس ضروری ہے۔ نبی پاک ﷺ کے یہ قول وفعل ہمارے لئے حجت ہیں اور قابل عمل! عبادات کے قابل قبول ہونے کے لئے ایک اہم ترین شرط یہ بھی ہے کہ وہ عبادت سنت نبوی ﷺ کے مطابق ہو۔ بالفاظ دیگر ہم یہ کہہ سکتے ہیں کہ اخلاص اور اتباع لازم وملزوم ہیں۔ صرف اخلاص بغیر اتباع رسول ﷺ کے یا صرف اتباع رسول ﷺ بغیر اخلاص کے اللہ تعالیٰ کے ہاں قابل قبول نہیں۔

★ رسول اللہ ﷺ کی اطاعت کا حکم اور مخالفت پر وعید

★ اطاعت رسول فرض ہے

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

**قل اطیعوا اللہ والرسول فان تولوا فان اللہ لا یحب الکافرین.** (آل عمران: 33)

''آپ کہہ دیجئے، حکم مانو اللہ کا اور رسول ﷺ کا اگر نہ مانیں تو خدا بھی کافروں کو دوست نہیں رکھتا۔''

اس آیت کریمہ میں صراحتاً اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی اطاعت کا حکم ہے اور واضح کر دیا گیا ہے کہ جس نے بھی اللہ اور رسول ﷺ کی اطاعت سے اعراض کیا وہ مسلمان نہیں، کافر ہے اور اللہ تعالیٰ کافروں کو پسند نہیں کرتا اور ایسے لوگوں کا ٹھکانا جہنم ہے۔ اس لئے نبی پاک ﷺ نے فرمایا:

**کل امتی یدخلون الجنة الا من ابی. قالوا: ومن یابی؟ قال: من اطاعنی دخل الجنة ومن عصانی فقد ابی.**(6)

''میری تمام اُمت جنت میں داخل ہوگی سوائے اس کے جو انکار کرے۔ صحابہؓ نے پوچھا کہ کون انکار کرے گا؟ آپ ﷺ نے فرمایا: جس نے میری اطاعت کی وہ جنت میں داخل ہوگا اور جس نے میری نافرمانی کی اس نے انکار کیا۔''

حافظ ابن کثیرؒ آیت مذکورہ کی تفسیر میں فرماتے ہیں:

''اس آیت نے اس بات کو بتلا دیا کہ دین میں رسول ﷺ کی مخالفت کرنا کفر ہے۔ جو اس صفت سے متصف ہو اللہ تعالیٰ اس سے محبت نہیں کرتا۔ اگرچہ وہ خود اس زعم میں مبتلا ہو اور اس بات کا مدعی ہو کہ وہ خدا سے محبت کرتا ہے اور اس کا تقرب چاہتا ہے جب تک کہ وہ رسول نبی کریم اُمی خاتم الرسل ﷺ اور اللہ کے اس پیغمبر کا جو تمام جنوں اور انسانوں کی طرف نبی بنا کر بھیجا گیا ہے' اتباع نہ کرے جس کی شان یہ ہے کہ تمام انبیاء بلکہ سارے رسول (اولوالعزم پیغمبر) بھی اگر آپ ﷺ کے زمانے میں ہوتے تو ان کے لئے بھی سوائے آپ ﷺ کی اتباع کرنے اور آپ ﷺ کی اطاعت میں داخل ہونے اور آپ ﷺ کی شریعت کی پیروی کرنے کے اور کوئی چارہ کار نہیں ہوتا۔''(7)

ایک اور حدیث جس کو حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ روایت کرتے ہیں' فرماتے ہیں:

''رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ میری اور اس دین کی مثال جس کو اللہ تعالیٰ نے دے کر مجھے دنیا میں بھیجا ہے اس شخص کی طرح ہے جو اپنی قوم کے پاس آیا اور کہا کہ اے میری قوم! میں نے دشمن کے لشکر کو اپنی دونوں آنکھوں سے دیکھا ہے (اور وہ دشمن جلد حملہ آور ہونے والا ہے) میں تم کو اس دشمن سے ہوشیار کرتا ہوں اور خیرخواہی کے طور پر تمہیں ڈراتا ہوں لہٰذا اس دشمن کے آنے سے پہلے اپنی نجات کا سامان کر لو اور بچنے کی کوئی صورت نکالو۔ اس کی اس نصیحت کو سن کر اس کی قوم کے کچھ لوگوں نے اس کا کہا مان لیا اور راتوں رات آہستہ آہستہ چل پڑے اور دشمن سے نجات پا گئے اور کچھ لوگوں نے اس کو نہ سمجھا اور صبح تک اپنے بستروں پر سوئے پڑے رہے کہ دشمن کا لشکر صبح ان پر ٹوٹ پڑا اور ان کو ہلاک و برباد کر ڈالا اور ان کی نسل کا خاتمہ کر دیا پس بالکل ہوبہو یہی مثال اس شخص کی ہے جس نے میری بات مان لی اور میری تابعداری کی اور جو احکام اللہ کی طرف سے لایا ہوں' ان کی پیروی کی اور اس شخص کی جس نے میری نافرمانی کی اور میری لائی ہوئی سچی بات کی تکذیب کی اور اس کو جھٹلایا یعنی آپ ﷺ کی تابعداری کرنے والا نجات پائے گا اور نافرمانی کرنے والا ہلاک و برباد ہوگا۔''(8)

## حدیث کی استقلالی حیثیت:

**قال اللہ تعالیٰ: یا ایھا الذین امنوا اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول و اولی الامر منکم فان تنازعتم فی شئی فردوہ الی اللہ والرسول. (النساء: 59)**

''مومنو! اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبرداری کرو اور جو تم میں سے صاحب حکومت ہیں' ان کی بھی اور اگر کسی بات میں تم میں اختلاف واقع ہو تو اس کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف لوٹا دو۔''

آیت مذکورہ سے معلوم ہوا کہ جس طرح اللہ تعالیٰ کی اطاعت و فرمانبرداری ضروری و

لازم ہے اسی طرح رسول اللہ ﷺ کی اطاعت بھی فرض ہے اور "اطیعوا" کے صیغہ کو رسول اللہ ﷺ کے ساتھ مکرر لا کر یہ بتلا دیا کہ اللہ تعالیٰ کی اطاعت کی طرح اس کے رسول ﷺ کی اطاعت بھی ضروری اور لازمی ہے۔ "اولوالامر" کی اطاعت اس شرط کے ساتھ مشروط ہے کہ ان کا فیصلہ اللہ کے اور اس کے رسول کے حکم کے خلاف نہ ہو ورنہ اسے ردّ کیا جائے گا۔

حافظ ابن القیمؒ لکھتے ہیں:(9)

"اللہ تعالیٰ نے اپنی اور اپنے رسول ﷺ کی اطاعت کا حکم دیا اور "اطیعوا" کے صیغہ کا اعادہ اس بات کو بتلانے کے لئے کیا کہ رسول ﷺ کی اطاعت بھی بغیر اس کے کہ آپ ﷺ کے اوامر کتاب اللہ پر پیش کر کے دیکھے جائیں (قرآن کے موافق ہیں کہ نہیں) مستقل طور پر واجب ہیں بلکہ آپ ﷺ جب بھی حکم دیں تو اس کی اطاعت مطلقاً فرض ہے۔ خواہ وہ حکم کتاب اللہ میں موجود ہو یا نہ ہو اس کے برعکس ہمیں "اولوالامر" کی اطاعت کا استقلالاً حکم نہیں دیا گیا بلکہ وہاں "اطیعوا" فعل کو حذف کر کے ان کی اطاعت کو رسول ﷺ کی اطاعت کے ضمن میں کر دیا۔ اس بات کو بتلانے کے لئے ان کے حاکموں (یا فقہاء و مجتہدین) کی اطاعت اس صورت میں ضروری ہے جب وہ اللہ اور اللہ کے رسول ﷺ کے احکامات کے مطابق ہوں۔ اگر اللہ اور رسول ﷺ کے احکامات کے خلاف وہ حکم دے دیں تو ان کی اطاعت نہ کی جائے گی۔"

حدیث میں آیا ہے:

**لا طاعة لمخلوق في معصية الخالق.** (10)

"خالق کی نافرمانی میں کسی مخلوق کی اطاعت نہیں۔"

حافظ ابن قیمؒ مزید فرماتے ہیں:(11)

"فرمان الٰہی: فان تنازعتم فی شئی میں "شئی" نکرہ ہے جو سیاق شرط میں آیا ہے اس لئے وہ ان تمام دینی مسائل پر جن میں مسلمانوں کا اختلاف ہو چھوٹے ہوں یا بڑے، ظاہر ہوں یا خفی سب کو شامل ہے اور اگر کتاب اللہ اور سنت رسول ﷺ میں ان چیزوں کے حکم کا پورا بیان ہی نہ ہوتا کہ جن میں مسلمانوں کا اختلاف ہو سکتا ہے تو ان کی طرف رجوع کرنے کا حکم نہ دیا جاتا....."

"(ان میں ایک نکتہ یہ بھی ہے) کہ فقہاء کا اس پر اجماع ہے اللہ تعالیٰ کی طرف رجوع کرنے سے مراد کتاب اللہ کی طرف رجوع کرنا ہے اور رسول اللہ ﷺ کی طرف رجوع کرنے کا مطلب یہ ہے کہ آپ ﷺ کی حیات مبارکہ میں آپ ﷺ سے بذات خود فیصلے کرائے جائیں اور آپ کے وصال کے بعد آپ ﷺ کی حدیث (سنت) کی طرف رجوع کیا جائے۔" (انتہیٰ)

صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا دستورِ عمل برابر یہی رہا کہ جب بھی ان کو کوئی معاملہ پیش آیا تو اولاً قرآن کریم میں تلاش کیا، اگر اس میں نہ مل سکا تو سنت رسول اللہ ﷺ کی طرف رجوع کیا۔

اگر سنت میں بھی نہ مل سکا تو اہل علم کے مشورے سے کتاب و سنت سے اس کا حکم استنباط کیا۔

## سیرت و کردار میں رسول اکرم ﷺ کی پیروی ضروری ہے:

قرآن مجید نے نبی پاک ﷺ کے متعلق اُمت کو حکم دیا ہے کہ "اتباع" کرو یا "اطاعت" کرو اور بعض مقامات پر "اسوۃ" پر عمل کرنے کا حکم دیا۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ نبی کریم ﷺ کی اتباع (پیروی) صرف آپ کے فرمان اور احکام ہی تک محدود نہیں ہے بلکہ پوری زندگی میں عبادات ہوں یا معاملات' اخلاق ہوں یا عادات' ہر چیز میں آپ ﷺ کی سیرت کو نمونہ بنانا ضروری ہے۔ آپ ﷺ کی ہر ہر حرکات و سکنات' کردار و افعال ہمارے لئے حجت اور بہترین نمونہ ہیں۔ آپ ﷺ کی سیرت و کردار کو ہم بطور حجت اور نمونہ پیش کر سکتے ہیں۔ یہ مقام اُمت میں سے کسی اور کے لئے حاصل نہیں۔ ارشاد خداوندی ہے:

**لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ لمن کان یرجو اللہ کان والیوم الاخرہ و ذکر اللہ کثیرا. (الاحزاب: 21)**

"تم کو اللہ کے پیغمبر کی پیروی (کرنی) بہتر ہے (یعنی) اس شخص کو جسے خدا (سے ملنے) اور روز قیامت (کے آنے) کی اُمید ہو اور وہ اللہ کا کثرت سے ذکر کرتا ہو"

ابن کثیرؒ اس آیت کی تشریح فرماتے ہیں:

"اس آیت کریمہ کے اندر نبی پاک ﷺ کی سیرت پاک (اقوال و افعال اور کردار) کو بطور نمونہ اور حجت پیش کیا گیا ہے اور اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو سیرت کے مطابق زندگی بسر کرنے کا حکم دیا ہے۔"(12)

جس سیاق و سباق میں یہ آیت ارشاد ہوئی ہے اس کے لحاظ سے رسول پاک ﷺ کے طرز عمل کو اس جگہ پر پیش کرنے سے مقصود ان لوگوں کو سبق دینا تھا جنہوں نے جنگ احزاب کے موقع پر مفاد پرستی اور عافیت کوشی سے کام لیا تھا۔ ان سے فرمایا جا رہا ہے کہ تم ایمان و اسلام اور اتباع رسول ﷺ کے مدعی تھے۔ تم کو دیکھنا چاہئے تھا کہ جس رسول ﷺ کے پیروؤں میں تم شامل ہوئے ہو' اُس کا اس موقع پر کیا رویہ تھا۔ اگر کسی گروہ کا یہ لیڈر خود عافیت کوش ہو' خود آرام طلب ہو' خود اپنے ذاتی مفاد کی حفاظت کو مقدم رکھتا ہو' خطرے کے وقت خود بھاگ نکلنے تیاریاں کر رہا ہو' پھر تو اس کے پیروؤں کی طرف سے ان کمزوریوں کا اظہار معقول ہو سکتا ہے مگر یہاں تو رسول اللہ ﷺ کا حال یہ تھا کہ ہر مشقت جس کا آپ ﷺ نے دوسروں سے مطالبہ کیا' اسے خود برداشت کرنے میں آپ ﷺ خود سب کے ساتھ شریک تھے بلکہ دوسروں سے بڑھ کر ہی آپ ﷺ نے حصہ لیا۔ کوئی تکلیف ایسی نہ تھی جو دوسروں نے اُٹھائی ہو اور آپ ﷺ نے نہ اُٹھائی ہو۔ خندق کھودنے والوں میں آپ ﷺ خود شامل تھے' بھوک اور سردی کی تکلیفیں اُٹھانے

میں ایک ادنیٰ مسلمان کے ساتھ آپ ﷺ کا حصہ بالکل برابر کا تھا۔ محاصرے کے دوران میں آپ ﷺ ہر وقت محاذ جنگ پر موجود رہے اور ایک لمحے کے لئے بھی دشمن کے مقابلے سے نہ ہٹے جس مقصد کے لئے آپ ﷺ دوسروں سے قربانیوں کا مطالبہ کر رہے تھے' اُس پر سب سے پہلے اور سب سے بڑھ کر آپ ﷺ خود اپنا سب کچھ قربان کرنے کو تیار تھے۔ اس لئے جو کوئی بھی آپ ﷺ کے اتباع کا مدعی تھا اسے یہ نمونہ دیکھ کر اس کی پیروی کرنی چاہئے تھی۔

یہ تو موقع و محل کے لحاظ سے اس آیت کا مفہوم ہے مگر اس کے الفاظ عام ہیں اور اس کے منشاء کو صرف اس معنی تک محدود رکھنے کی کوئی وجہ نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ نے یہ نہیں فرمایا ہے کہ صرف اس لحاظ سے اس کے رسول کی زندگی مسلمانوں کے لئے نمونہ ہے بلکہ مطلق اسے نمونہ قرار دیا ہے' لہذا اس آیت کا تقاضا یہ ہے کہ مسلمان ہر معاملہ میں آپ ﷺ کی زندگی کو اپنے لئے نمونہ کی زندگی سمجھیں اور اس کے مطابق اپنی سیرت و کردار کو ڈھالیں۔

ابن حزمؒ لکھتے ہیں:

**ولو ان امراء قال: لا تاخذ الا ما فی القران لکان کافرا باجماع الامة ولکان لا یلزمه الا رکعة ما بین دلوک الشمس الی غسق الیل واخری عندالفجر لان ذلک هو اقل ما یقع علیه اسمه صلاة ولاحد للاکثر فی ذلک و قائل هذا کافر مشرک حلال الدم والمال.(13)**

''اگر کوئی شخص یہ کہہ دے کہ ہم صرف اس کو لیں گے (اس کو مانیں گے) جو قرآن میں ہے تو وہ شخص باجماع اُمت کافر ہوگا اور ایسا عقیدہ رکھنے والے پر (بجائے پانچ نمازوں کے) صرف ایک رکعت سورج ڈھلنے کے بعد سے رات تک اور دوسری فجر کے وقت لازم ہوگی۔ اس لئے یہ ہی کم از کم وہ درجہ ہے جس پر نماز کا اطلاق ہوتا ہے اور زیادہ کی اس سلسلہ میں کوئی حد نہیں۔ ایسا عقیدہ رکھنے والا کافر و مشرک ہے جس کی جان و مال محفوظ نہیں۔''

امام شافعیؒ فرماتے ہیں:(14)

''اللہ تعالیٰ نے بیان فرمایا ہے کہ اس نے اپنے رسول ﷺ کی اطاعت کو فرض کر دیا ہے اور مخلوق کے کسی عذر کو اس امر کے خلاف جو حضرت رسول اللہ ﷺ سے ملا ہو' قبول نہ کیا اور اللہ تعالیٰ نے تمام لوگوں کو دین کے معاملہ میں آپ ﷺ کا محتاج بنایا ہے۔''

اللہ تعالیٰ نے جس طرح قرآن کریم کی حفاظت کی ضمانت دی ہے' وہاں پر سنت نبوی ﷺ کی حفاظت کی ضمانت دی ہے۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے:

**انا نحن نزلنا الذکر وانا له لحافظون. (الحجر: 9)**

''بے شک ہم نے ذکر نازل کیا اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں۔''

"ذکر" میں جس طرح قرآن مجید شامل ہے اسی طرح احادیث بھی شامل ہیں اور جس طرح قرآن (کلام اللہ) محفوظ ہے اور اس کی حفاظت اللہ تعالیٰ نے خود کرنے کی ضمانت دی ہے اسی طرح حدیث بھی محفوظ ہے۔ اس لئے قرآن اصل (یا متن) ہے اور حدیث اس کی شرح ہے لہٰذا متن سے مکمل استفادہ کرنے کے لئے شرح کی بھی ضرورت پڑتی ہے جس طرح اللہ تعالیٰ نے حفاظ اور علوم قرآنی کے ماہرین کے ذریعے قرآن کریم کی حفاظت فرمائی ہے اسی طرح حفاظ حدیث اور ماہرین علوم حدیث کے ذریعے حدیث کی حفاظت فرمائی۔ علماء حدیث رحمہم اللہ نے احادیث کے اندر دست اندازی کرنے والوں کو بے نقاب کیا اور حدیث صحیح اور ضعیف کو اچھی طرح پرکھ لیا اور اس پر باقاعدہ اصول مرتب کیا۔ جزاھم اللہ خیر الجزاء!

امام ابن حزمؒ فرماتے ہیں:(15)

"اللہ تعالیٰ نے فرمایا: انا نحن نزلنا الذکر و انا له لحافظون (بے شک ہم نے ذکر کو نازل کیا اور ہم ہی اس کی حفاظت کرنے والے ہیں) آیت مذکورہ کی روشنی فرماتے ہیں یہ بات بالکل درست ہے کہ نبی پاک ﷺ کا کلام (فرمان) تمام کا تمام اللہ کی حفاظت کی وجہ سے محفوظ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس بات کی ضمانت دی ہے کہ اس کا کوئی حصہ ضائع نہ ہوگا۔ اس لئے کہ جس چیز کی اللہ تعالیٰ حفاظت فرمائے وہ یقیناً محفوظ رہے گی اور اس میں سے کسی چیز کے ضائع ہونے کا کوئی امکان نہیں لہٰذا کلام نبوی ہم تک سب کا سب منقول ہو چکا ہے اور اس بناء پر اللہ تعالیٰ کی حجت ہم پر ہمیشہ کے لئے قائم ہو چکی ہے۔"

ابن حزمؒ مزید فرماتے ہیں:(16)

"ذکر ان تمام چیزوں کا نام ہے جن کو اللہ تعالیٰ نے اپنے رسول ﷺ پر نازل کیا۔ قرآن کریم ہو یا وہ سنت جس کی وحی آپ ﷺ کی طرف اس لئے کی گئی تاکہ آپ اس کے ذریعے قرآن کریم کی تفصیل بیان کریں۔ قرآن کریم میں بہت سے احکام مجمل ہیں مثلاً نماز، زکوٰۃ اور حج وغیرہ کے بارے میں ہمیں یہ علم ہی نہیں کہ اس لفظ کے ذریعے اللہ تعالیٰ نے ہم پر کیا فرض کیا ہے؟ جو کچھ معلوم ہوا وہ نبی پاک ﷺ کے بیان سے ہی معلوم ہوا۔ اب اگر نبی کریم ﷺ کا بیان ان مجمل احکام کے بارے میں غیر محفوظ ہو اور نہ غیر کی ملاوٹ سے اس کی حفاظت کی ذمہ داری ہو تو پھر قرآن کریم کے صریح احکام سے نفع اُٹھانا ناممکن ہو جائے گا کیونکہ دین کے اکثر احکام ہم معلوم نہ کر سکیں گے۔"

## قرآنی مجملات کی سنت میں تفصیل:

قرآن مجید کے اندر نماز کے متعلق اتنا حکم ہے کہ نماز قائم کرو۔ نماز کا طریقہ، اوقات، رکعات وغیرہ کی تفصیل صرف سنت کے ذریعے معلوم ہوئی۔ آپ ﷺ کی عملی زندگی ایک قرآن

مجید کی عملی تشریح ہے۔ فرمان نبوی ﷺ ہے:

صلوا کما رایتمونی اصلی.[17]

''جس طرح میں نماز پڑھتا ہوں اسی طرح تم بھی نماز پڑھو۔''

اسی طرح طرح زکوٰۃ کا حکم قرآن مجید میں اجمالاً دیا گیا' اس کی تفصیل و توضیح سنت سے ثابت ہے۔

اسی طرح حج کا حکم قرآن میں مجملاً بیان ہوا ہے۔ اس کی تفصیل آپ ﷺ کی سنت کے ذریعے ثابت ہوتی ہے۔

ارشاد نبوی ﷺ ہے:

خذوا عنی مناسککم.[18]

''مجھ ﷺ سے احکام سیکھو۔''

غرض نبی پاک ﷺ کے فرامین مبارکہ اقوال و افعال و تقاریر کو مارنے بغیر قرآن مجید کا سمجھنا اور اس پر عمل پیرا ہونا ناممکن ہے۔ جب تک رسول اللہ ﷺ کی اقتداء اور اتباع نہ کی جائے' نجات اُخروی و فلاح ناممکن ہے۔ مزید مثالیں ملاحظہ ہوں:

حضرت عدی بن حاتم نے آنحضرت ﷺ سے دریافت کیا: کیا **الخیط الابیض** اور **الخیط الاسود** سے دو دھاگے مراد ہیں؟ آپ نے فرمایا: **لابل ھو سواد الیل و بیاض النھار** نہیں بلکہ رات کی سیاہی اور دن کی سفیدی مراد ہے۔[19]

جب یہ آیت اُتری:

**الذین امنوا ولم یلبسوا ایمانھم بظلم اولئک لھم الامن وھم مھتدون.** (الانعام: 82)

''جو لوگ یقین لے آئے اور نہیں ملایا انہوں نے یقین میں کوئی ظلم ان کے لئے امن اور وہی سیدھی راہ پر ہیں۔''

تو صحابہ کرامؓ بہت پریشان ہوئی اور خدمت نبوی ﷺ میں حاضر ہو کر عرض کیا:

**اینا لا یظلم نفسه.**

''یا رسول اللہ ﷺ ہم میں سے کون ہے جس نے اپنے اوپر ظلم نہیں کیا۔''[20]

تو نبی ﷺ نے فرمایا کہ ''ظلم سے مراد شرک ہے جو سب سے بڑا ظلم ہے۔''

اسی طرح جب یہ آیت اُتری جس میں اللہ تعالیٰ نے چاندی سونے کو جمع کرنے اور اس کو خرچ نہ کرنے والوں کو یہ فرما کر سخت عذاب سے ڈرایا:

**والذین یکنزون الذھب والفضة ولا ینفقونھا فی سبیل اللہ فبشرھم بعذاب الیم.** (التوبہ: 3)

''جو لوگ سونا اور چاندی جمع کرتے ہیں اور اس کو اللہ کے راستے میں خرچ نہیں کرتے' ان کو اس دن کے عذاب الیم کی خوشخبری سنا دو۔''

تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سخت پریشان ہوئے اور حضرت نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو کر اس پریشانی کا اظہار کیا تو آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ تم اس کی زکوٰۃ ہر سال نکال دو گے تو پھر وہ ''کنز'' نہیں ہو گا بلکہ بالکل پاک صاف ہو جائے گا۔

یہ چند وضاحتیں بطور مثال پیش کی گئی ہیں۔ حافظ ابن قیم رحمتہ اللہ تعالیٰ نے پوری تفصیل کے ساتھ ان کا ذکر کیا ہے۔[21] کتاب اللہ کی جامعیت اور اس کی صحیح مراد سمجھنے کے لئے ایک ایسے معلم کی بھی ضرورت ہے جو اپنی عقل سے نہیں بلکہ اللہ کی ہدایت کے مطابق حسب ضرورت اس کی تفصیل کرتا ہے۔ کتاب اللہ کے ساتھ اگر کوئی معلم نہ ہو تو اس کی مثال ایسی ہے جیسے کہ معلم کے ساتھ کتاب نہ ہو۔ اس لئے کتاب اللہ کا رشتہ رسول اللہ ﷺ سے ہرگز قطع نہیں کیا جا سکتا جو رشتہ اللہ اور رسول اللہ ﷺ کے مابین ہے' وہی کتاب اللہ اور حدیث رسول کے درمیان سمجھنا چاہئے۔[22]

## حدیث نبوی کا منکر کافر ہے:

علامہ ابن حزمؒ اندلسی فرماتے ہیں:

''ہر وہ شخص جو رسول کریم ﷺ سے ثابت شدہ حدیث کا انکار کرے یا کسی ایسی بات کا انکار کرے جو نبی پاک ﷺ سے مروی و منقول ہو اور اس پر اہل ایمان کا اجماع منعقد ہو چکا ہو تو وہ شخص کافر ہے۔''

قرآن کریم میں ارشاد ہے:

**ومن یشاقق الرسول من بعد ما تبین له الهدی و یتبع غیر سبیل المومنین نوله ما تولی و نصلبه جهنم و ساء ت مصیرا.** (النساء: 115)

''اور جو شخص سیدھا رستہ معلوم ہونے کے بعد پیغمبر کی مخالفت کرے اور مومنوں کے رستے کے سوا اور رستے پر چلے تو وہ جدھر چلتا ہے ہم اسے اُدھر ہی چلنے دیں گے اور (قیامت کے دن) جہنم میں داخل کریں گے اور وہ بُری جگہ ہے۔''

امام احمد بن حنبلؒ کا قول ہے:

**من رد حدیث رسول اللہ ﷺ فهو علی شفا هلکة.**[23]

''جو شخص رسول اللہ ﷺ کی حدیث رد کرتا ہے وہ ہلاکت کے دہانے پر جا پڑا ہے۔''

اور امام ابن شہاب زہریؒ (126ھ) سے منقول ہے کہ ''ہمیں اہل علم صحابہؓ سے یہ عقیدہ معلوم ہوا ہے کہ **الاعتصام بالسنن نجاة** سنتوں پر عمل کرنے ہی میں نجات ہے۔''[24]

## سنت نبوی بھی وحی پر مبنی ہے:

رسول اللہ ﷺ کی رسالت کے بارے میں کسی مومن کو قطعاً کسی قسم کا شبہ نہیں ہے اور نہ ہی اس بارے میں کوئی شک ہے کہ آپ ﷺ اُمت مسلمہ کے ہادی اعظم اور رہبر اعظم ہونے کے ساتھ قرآن کریم کے شارح و مفسر بھی تھے۔ آپ ﷺ کو دین سماوی کی تکمیل تعلیم، ترویج، تبلیغ اور اشاعت کے ساتھ پوری انسانیت کی فوز و فلاح اور خیر و نصح کے لئے بھی مبعوث فرمایا گیا تھا۔ پس جب دین اسلام اللہ کا پسندیدہ دین ہے، قرآن کریم اس دنیا کی اہم بنیاد ہے اور نبی ﷺ کو اس کی شرح اور جزئیات دین کی تفصیلات بیان کرنے کے لئے ہی مبعوث فرمایا گیا ہے تو آپ ﷺ کی بیان کردہ قرآن کی شرح اور دین کی تعلیمات کو غیر اللہ کی جانب سے سمجھنا کوئی بات نہیں ہے۔ دین اسلام جو تمام بشر کے لئے فلاح دارین کا ضامن ہے، اصلاً دو بنیادی اصول پر قائم ہے۔ قرآن اور اس کی تشریح و بیان جو کہ رسول اللہ ﷺ کے اقوال، افعال اور تقریرات سے عبارت ہے۔ اگر قرآن کریم کے ساتھ اس جز کو شامل نہ کیا جائے تو بلاشبہ دین نامکمل رہتا ہے۔ پس تکمیل دین کا تقاضا ہے کہ جن چیزوں کا صدور رسول اللہ ﷺ سے ہوا ہے وہ بھی وحی الٰہی پر مبنی ہوں۔ اللہ عزوجل فرماتا ہے:

**وما ينطق عن الهوى ان هو الا وحي يوحى.** (النجم: 43)

''رسول اللہ اپنی خواہش کے مطابق کچھ نہیں فرماتے۔ آپ کا ارشاد وحی سے ہوتا ہے جو آپ کی طرف بھیجی جاتی ہے۔''

اس چیز پر اور بھی بہت آیات دلالت کرتی ہیں چنانچہ اجماع اُمت سے جو چیز حاصل اور ثابت ہے، وہ یہ ہے کہ سنت بھی وحی ہے۔ جو چیز قرآن اور سنت میں امتیاز کرتی ہے وہ یہ ہے کہ قرآن معجز متلو ہے اور سنت غیر متلو ہے۔ ہم ذیل میں چند ایسی مثالیں پیش کرتے ہیں جن سے سنت کا وحی منزل من اللہ ہونا ثابت ہوتا ہے۔

-1 قرآن کریم میں ہے:

**واذ اسر النبی الی بعض ازواجه حديثا فلما نبات به واظهره الله عليه عرف بعضه واعرض عن بعض فلما نباها به قالت من انباک هذا قال نبانی العليم الخبير.** (التحریم: 3)

''اور جب نبی ﷺ نے کسی وجہ سے اپنی ایک بات چپکے سے فرمائی مگر جب آپ کی اس زوجہ نے وہ بات (دوسری بیویوں کو) بتا دی اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس سے باخبر کر دیا تو آپ نے (اس راز کو ظاہر کرنے والی بیوی کو) تھوڑی سی بات جتلائی تو وہ کہنے لگی آپ کو کس نے خبر دی؟ آپ ﷺ نے فرمایا کہ مجھے علیم (یعنی جاننے والے) اور خبیر (یعنی بڑی خبر رکھنے

والے) نے مطلع کیا ہے۔"

لیکن قرآن کریم کی کسی آیت میں بھی علیم وخبیر کا اپنے نبی کو اس بات سے مطلع کرنا مذکور نہیں کہ آپ ﷺ کی اس زوجہ نے آپ کا راز دوسری بیویوں کو بھی بتا دیا ہے۔ پس معلوم ہوا کہ قرآن کے علاوہ بھی نبی ﷺ کے پاس وحی آتی تھی جس کے ذریعے آپ ﷺ کو اس واقعہ سے باخبر کیا گیا تھا۔

-2 اور ارشاد ہوتا ہے:

**ما قطعتم من لینة او ترکتموها قائمة علیٰ اصولها فباذن الله.** (الحشر: 5)

"جو کھجوروں کے درخت کے تنے تم نے کاٹے یا اُن کو جڑوں پر کھڑا رہنے دیا تو یہ چیز اللہ تعالیٰ کے ہی حکم (اور رضا) کے مطابق ہے۔"

لیکن مدینہ منورہ میں بسنے والے یہودی قبیلہ بنونضیر کی بدعہدی کے نتیجہ میں کی جانے والی اس تادیبی کارروائی میں جس "اذن الٰہی" کا تذکرہ ہے، وہ قرآن کریم میں کہیں مذکور نہیں ہے۔

چنانچہ علامہ ابن کثیرؒ فرماتے ہیں:

**ما قطعتم من لینة وما ترکتم من الاتجار فالجمیع باذنه و مشیة و قدره و رضاه و فیه نکایة بالعدو وخزی لهم.**[25]

-3 اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

**فلما قضی زید منها و طراز و جنکها لکی لا یکون علی المومنین حرج فی ازواج ادعیائهم اذا قضوا منهن وطرا.** (الاحزاب: 37)

"پس جب زید کا اس سے جی بھر گیا تو ہم نے آپ سے اس کا نکاح کر دیا تاکہ مسلمانوں پر اپنے منہ بولے بیٹوں بیٹیوں کے (نکاح کے) بارے میں کچھ تنگی نہ رہے، جب وہ اُن سے اپنا جی بھر چکیں۔"

یہ آیت اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے حضرت زینب (سابقہ زوجہ حضرت زید بن حارثہؓ) سے شادی اللہ تعالیٰ کی اجازت سے کی تھی لیکن قرآن میں یہ اذن کہیں مذکور نہیں ہے البتہ مختلف احادیث میں بصراحت مذکور ہے کہ نبی ﷺ کی یہ شادی اللہ کے اذن سے ہی ہوئی تھی۔

-4 ارشاد ہوتا ہے:

**واذ یعدکم احدی الطائفتین انها لکم.** (الانفال: 7)

"اور تم لوگ اس وقت کو یاد کرو جبکہ اللہ تعالیٰ نے تم سے ان دو جماعتوں میں سے ایک کا وعدہ کیا تھا کہ وہ تمہارے ہاتھ آ جائے گی۔"

کیا بغیر اجازت کی مدد کے کوئی بتا سکتا ہے کہ وہ دو جماعتیں کون تھیں اور اللہ تعالے جس وعدہ کو یہاں یاد دلا رہا ہے' وہ وعدہ قرآن کریم میں کہاں مذکور ہے؟ اگر قرآن میں نہیں تو ماننا پڑے گا کہ رسول اللہ ﷺ کے پاس قرآن کے علاوہ بھی وحی آتی تھی۔

ان کے علاوہ بہت سی آیات سے بھی استدلال کیا جا سکتا ہے۔ اب ذیل میں سنت نبوی ﷺ کے وحی من عنداللہ ہونے کے بارے میں بعض احادیث و آثار ملاحظہ فرمائیں:

مقدام بن معد یکرب سے مروی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا:

**الا انحد اوتیت القرآن و مثله الا یوشک رجل شبعان علی اریکته یقول علیکم بهذا القرآن فما وجدتم فیه من حلال فاحلوه وما وجدتم فیه من حرام فحرموه وان ماحرم رسول الله کما حرم الله.** (26)

''آگاہ رہو مجھے قرآن دیا گیا ہے اور اس کی مثل ایک اور چیز۔ عنقریب ایک سیر شکم آدمی مسند سے ٹیک لگائے یوں کہے گا کہ قرآن کا دامن تھامے رہو' جو چیز اس میں حلال ہو اس کو حلال سمجھو اور جو حرام ہو اسے حرام سمجھو لیکن خبردار رہو کہ جس چیز کو رسول اللہ ﷺ نے حرام ٹھہرایا ہو وہ بھی اللہ تعالیٰ کی حرام کردہ اشیاء کی طرح حرام ہے۔''

اس حدیث میں نبی پاک ﷺ کا یہ فرمانا کہ ''مجھے کتاب جیسی ایک اور چیز دی گئی ہے'' کے معنی یہ ہیں کہ مجھے کتاب اللہ کے ساتھ ساتھ اس کی توضیح و تفسیر بھی بارگاہ الٰہی سے عطا کی گئی ہے۔ اسی کے پیش نظر آپ ﷺ قرآنی آیات کی تخصیص فرماتے' ان کی تشریح و توضیح فرماتے' بعض احکام کو منسوخ فرماتے اور اس کے بعض احکام پر اضافہ فرماتے تھے۔ پس آپ ﷺ کی بیان کردہ تفسیر قرآن واجب العمل اور لازم القبول ہے اور ظاہر ہے کہ یہ وجوب و لزوم' سنت کے وحی ہونے کے باعث ہی ہے۔ اسی حدیث میں اس معنی کا بھی احتمال ہے کہ وحی متلو کے علاوہ بھی وحی غیر متلو بھی عطا کی گئی ہے۔ اس کی تائید آیت ''**وما ینطق الهوی ان هو الا وحی یوحی**'' سے ہوتی ہے۔

شامی ثقہ تابعی حضرت حسان بن عطیہ سے بسند صحیح مروی ہے:

**کان جبریل علیه السلام ینزل علی رسول الله ﷺ بالسنة کما ینزل علیه بالقرآن و یعلمه کما یعلمه القرآن.** (27)

''جبرئیل علیہ السلام رسول اللہ ﷺ پر سنت لے کر اسی طرح نازل ہوتے تھے جس طرح کہ آپ پر قرآن لے کر نازل ہوا کرتے تھے اور آپ ﷺ کو سنت بھی اسی طرح سکھاتے تھے جس طرح کہ قرآن سکھاتے تھے۔''

امام ابن حزمؒ نے اپنی سند سے ابن وہب سے نقل کیا ہے کہ امام مالک نے فرمایا:

**کان رسول الله ﷺ یسئال عن الشئی فلا یجیب حتی یاتیه الوحی من السماء.** (28)

''اگر رسول اللہ ﷺ سے کسی بارے میں کوئی سوال پوچھا جاتا تو آپ ﷺ اس کا جواب نہیں دیتے تھے حتیٰ کہ آپ ﷺ کے پاس آسمان سے وحی آ جاتی۔''

جملہ محدثین بالخصوص امام ابن حزم اندلسیؒ وغیرہ کا یہ خیال ہے:

اللہ تعالیٰ اپنے نبی ﷺ کے متعلق فرماتا ہے:

**وما ینطق عنی الھوی ان ھو الا وحی یوحی (النجم: 3)**

اور اللہ تعالیٰ کا یہ بھی فرمان ہے:

**انا نحن نزلنا الذکر وانا لہ لحافظون. (الحجر: 9)**

اور:

**لتبین للناس ما نزل الیھم.**

ان تمام آیات پر غور کرنے سے معلوم ہوا کہ رسول اللہ ﷺ کا ہر ارشاد دین میں داخل اور اللہ عزوجل کی جانب سے بھیجی ہوئی وحی ہے۔ اس بارے میں کوئی شک وشبہ کی گنجائش نہیں ہے اور نہ اس بارے میں کسی اہل لغت یا کسی اہل شریعت نے اختلاف کیا ہے کہ اللہ عزوجل کی جانب سے نازل ہونے والی ہر وحی ذکر منزل ہے۔

اور ''البیان'' یعنی بیان القرآن کلام سے عبارت ہے، پس جب نبی ﷺ قرآن کی تلاوت فرماتے تو اس کی تشریح و بیان بھی فرماتے۔ اگر قرآن کا کوئی حکم مجمل ہوتا جس کے معنی الفاظ سے پوری طرح سمجھ نہ آ سکتے ہوں تو موصولہ وحی کے ذریعے اس کی توضیح فرماتے خواہ وہ وحی متلو ہو یا غیر متلو جیسا کہ اللہ تعالیٰ کے ارشاد ہی سے مذکور ہے:

**فاذا قراناہ فاتبع قرآنہ ثم ان علینا بیانہ. (القیامۃ: 18)**

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ یہ خبر دیتا ہے کہ قرآن کی بیان وتوضیح اللہ عزوجل کے ذمہ ہے۔ پس اگر یہ اس کے ذمہ ہی ہے تو نبی ﷺ کا اس کو بیان کرنا اللہ تعالیٰ کی جانب ہی سے ہوا، پس قرآن اور اس کی تفسیر ہر چیز خواہ متلو ہو یا غیر متلو اللہ تعالیٰ کی جانب سے ہی وحی ہوتی ہے۔

امام غزالیؒ فرماتے ہیں:

**وقول رسول اللہ ﷺ حجۃ لدلالۃ المعجزۃ علی صدقہ ولامر اللہ تعالیٰ ایانا باتباعہ ولانہ لا ینطق عن الھوی ان ھو الا وحی یوحی ولکن بعض الوحی یتلی فیسمی کتابا و بعضہ لا یتلی وھو السنۃ.**[29]

شیخ جمال الدین قاسمیؒ اپنی کتاب ''قواعد التحدیث'' میں جمہور محدثین کی اتباع میں ایک عنوان یوں حکم فرمایا ہے:

**ماروی ان الحدیث من الوحی.**[30]

امین احسن اصلاحی ایک مقام پر تحریر فرماتے ہیں:(31)

''جس طرح نبی ﷺ نے احکامی آیات کے اجمالات کی وضاحت فرمائی' اس طرح حکمت کے دقیق اشارات قرآن میں ہیں' ان کی وضاحت فرمائی' یہی چیز ہے جس کی بابت نبی ﷺ نے فرمایا:

الا انی اوتیت القرآن و مثله معه.

''دیکھو مجھے قرآن دیا گیا ہے اور اس کی مثل اور بھی''

اس تفصیل سے یہ معلوم ہوا کہ سنت مثل قرآن ہے۔ سنت اپنے ثبوت میں بھی ہم پایہ قرآن ہے۔''

خلاصہ کلام یہ ہے کہ استدلال اور اخذ مسائل کے وقت حدیث نبوی کا حکم بھی قرآن کریم کی طرح وحی الٰہی کا ہی ہے کیونکہ اس کا علم بھی نبی کریم ﷺ کو اسی طرح دیا گیا ہے جس طرح کہ قرآن کا لیکن اس کا ہرگز مطلب یہ نہیں ہے کہ جس طرح نماز میں قرأت پڑھی جاتی ہے اسی طرح حدیث بھی نماز میں پڑھی جا سکتی ہے۔

## سنت نبوی ﷺ بھی قرآن کی طرح محفوظ ہے:

ہمارا یقین ہے کہ جس طرح اللہ تعالیٰ نے حفاظ کو قرآن محفوظ رکھنے کی توفیق عطا فرمائی' اس طرح حفاظ حدیث کو بھی احادیث نبوی ﷺ کی حفاظت کی توفیق بخشی ہے کیونکہ اگر حدیث دین ہے تو اس کی حفاظت کا ذمہ دار بھی حق تعالیٰ کو ہی ہونا چاہئے ورنہ دین ناقص رہ جائے گا۔ بعض لوگ بلاوجہ یہاں اس بے اطمینانی میں مبتلا نظر آتے ہیں کہ ''رواۃ اور حفاظ حدیث بہرحال تھے تو انسان ہی' انسانی علم کے لئے جو حدیں فطرتاً اللہ تعالیٰ نے مقرر کر رکھی ہیں' ان کے آگے تو وہ بھی نہیں جا سکتے تھے (پس) انسانی کاموں میں جو نقص فطری طور پر رہ جاتا ہے' اس سے تو ان (حفاظ حدیث) کے کام بھی محفوظ نہ تھے۔''

لیکن یہ بے اطمینانی دراصل تحفظ دین کے بنیادی فلسفہ اور طریقہ کار سے لاعلمی کا نتیجہ ہے جس طرح اجماع اُمت میں ہر فرد محفوظ نہیں ہوتا لیکن بحیثیت مجموعی مجتہدین کو عصمت کا مقام حاصل ہوتا ہے' ٹھیک یہی صورت حفاظ قرآن کی بھی ہے۔ کسی نے ان کو غیر انسان یا اللہ کی مقرر کردہ فطری حدود سے ماوراء نہیں سمجھا' پھر کیا وجہ ہے کہ احادیث نبوی کو روایت کرنے والے وہی صحابہؓ رواۃ اور حفاظ جنہوں نے قرآن کو حفظ و نقل کیا ہے' حفظ و روایت قرآن میں تو معتبر پائے جائیں لیکن روایت حدیث میں انہیں مشتبہ سمجھا جائے۔ اگر وہ لوگ نقل و روایت اور ضبط و حفاظت کے معاملہ میں تحریف و تساہل کے خوگر تھے تو جس طرح ان غیر محتاط رواۃ کی روایت کردہ احادیث ناقابل اعتماد ہیں' اسی طرح ان کی روایت و نقل سے آئی ہوئی آیات اللہ

(قرآن) کا بھی اعتبار باقی نہیں رہنا چاہئے لیکن ایسا کوئی بھی شخص نہیں کہتا۔

سالوں قبل ان جیسے شکوک وشبہات کا علامہ شریک بن عبداللہ نخعی القاضی نے کیا خوب جواب دیا تھا:

''جن لوگوں نے ان احادیث کونقل کیا ہے' انہی لوگوں نے قرآن کو بھی نقل کیا ہے اور یہ بات کہ نماز پانچ وقت کی ہے' اسی طرح حج بیت اللہ اور رمضان کے روزوں کی تفصیلات وغیرہ سبھی چیزیں انہی لوگوں سے منقول ہیں۔ ہم اللہ تعالیٰ کو انہی احادیث کے ذریعے پہچان سکتے ہیں لہٰذا شبہ وانکار کی آخر کیا وجہ ہوسکتی ہے۔''(32)

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

**وانزلنا الیک الذکر لتبین للناس ما نزل الیھم. (النحل: 44)**

''اور ہم نے آپ پر یہ ذکر اُتارا ہے تاکہ آپ لوگوں کو (اس کے احکام) کھول کر بیان کردیں جو ان کی طرف بھیجے گئے ہیں۔''

اس آیت کریمہ میں لفظ ''ذکر'' کی تعیین کے متعلق اختلاف رائے ہوسکتا ہے' ہمارے نزدیک اس کی صحیح تعبیر رسول اللہ ﷺ پر نازل ہونے والی ہر وحی (قرآن وسنت) ہے۔ اگر ''ذکر'' کے معنی صرف قرآن سمجھے جائیں تو دوسری آیت **''انا نحن نزلنا الذکر وانا له لحافظون''** کی رُو سے سنت تو غیر محفوظ قرار پائے گی۔ اگر سنت غیر محفوظ ہوئی تو اس میں اکاذیب' اباطیل اور افتراعات کا دخل ممکن ہوا جو شریعت کے فساد و ابطال کے لئے کافی ہے حالانکہ دین کے غیر محفوظ ہونے کا سوءِ ظن کسی کو نہیں ہے۔ پس ''ذکر'' کا اطلاق قرآن وسنت دونوں پر یکساں طور پر کرنا محقق ہوا۔

''ذکر'' کے بارے میں علامہ ابن حزم کا مؤقف پچھلے صفحات میں بیان کیا گیا ہے۔

امام سفیان ثوریؒ کا قول ہے:

**ملائکة حراس السماء واصحاب الحدیث حراس الارض.**

''فرشتے آسمان کے نگہبان ہیں اور محدثین زمین کے۔''(33)

اور یزید بن زریعؒ فرماتے ہیں:

**لکل دین فرسان و فرسان ھذا الدین اصحاب الاسانید.**(34)

اور امام دارقطنی کا قول ہے:

**یا اھل البغداد لا تظنوا ان احدا یقدر یکذب علی رسول الله وانا حی.**

''اے اہل بغداد! یہ نہ سمجھو کہ تم میں سے کوئی نبی ﷺ پر جھوٹ باندھ سکتا ہے جب تک میں زندہ ہوں۔''

امام ابن حزمؒ نے خبر واحد کے متعلق جو مؤقف اختیار فرمایا ہے' وہ یوں ہے:

خبر واحد میں شبہات اصلا سند کی وجہ سے ہی ہیں لیکن جب ان احادیث کو رسول اللہ ﷺ سے براہ راست صحابہ کرامؓ نے سنا تو اس وقت نہ کوئی سند تھی (سند کا مطلب ہے کہ ناموں کا وہ سلسلہ جو ہم تک پہنچا ہے) اور نہ کوئی شک و شبہ گویا تب دین محفوظ تھا تو کیا اللہ تعالیٰ کی حفاظت کے وعدہ کی مدت یہیں پر ختم ہوگئی؟ مستقبل کے لئے اللہ تعالیٰ نے اس کی حفاظت کا کوئی انتظام نہ فرمایا کہ کذاب، وضاعین اور مفتری بآسانی دین حق پر غالب آ گئے؟ اگر ایسا نہیں تو بلاشبہ دین تا قیامت محفوظ ہوگا پس ثابت ہوا کہ یقیناً کسی عادل راوی سے رسول اللہ ﷺ تک پہنچنے والی ہر متصل خبر واحد قطعی، موجب عمل اور موجب علم ہے۔[35]

جناب مفتی محمد شفیعؒ فرماتے ہیں:

''صحابہ کرامؓ نے حدیث کو احتیاط کے ساتھ لوگوں تک پہنچانے کا اہتمام فرمایا تھا تو حدیث کی حفاظت بھی ایک درجہ یہی قرآن کی حفاظت کے قریب قریب ہوگئی، اس معاملہ میں شبہات نکالنا درحقیقت قرآن میں شبہات نکالنا ہے۔'' (واللہ اعلم!) [36]

سیّد مودودیؒ فرماتے ہیں:

''اگر یہ لوگ حق پرست اور انصاف پسند ہوں تو نظر آئے کہ محدثین کرام نے عہد رسالت ﷺ اور عہد صحابہؓ کے آثار و اخبار جمع کرنے اور ان کو چھانٹنے اور حفاظت کرنے میں وہ محنتیں کی ہیں جو دنیا کے کسی گروہ نے کسی دور کے حالات کے لئے نہیں کیں۔ معتبر ذرائع سے انہوں نے احادیث کی تنقید و تنقیح کے لئے جو طریقے اختیار کئے وہ ایسے ہیں کہ کسی دور گزشتہ کے حالات میں تحقیق کے ان سے بہتر طریقے عقل انسانی نے آج تک دریافت نہیں کئے۔ تحقیق کے زیادہ سے زیادہ معتبر ذرائع جو انسان کے امکان میں ہیں، وہ سب اس گروہ نے استعمال کئے اور ایسی سختی کے ساتھ استعمال کئے ہیں کہ کسی دور تاریخ میں ان کی نظیر نہیں ملتی، درحقیقت یہی چیز اس امر کا یقین دلاتی ہے کہ اس عظیم الشان خدمت میں اللہ تعالیٰ ہی کی توفیق شامل حال رہی ہے اور جس خدا نے اپنی آخری کتاب کی حفاظت کا غیر معمولی انتظام کیا ہے اسی نے اپنے آخری نبی ﷺ کے نقوش قدم اور آثار ہدایت کی حفاظت کے لئے بھی وہ انتظام کیا ہے جو اپنی نظیر آپ ہی ہے۔''[37]

## عدم اتباع سنت، انکار رسالت کے مترادف ہے:

اللہ تعالیٰ قرآن کریم میں ارشاد فرماتا ہے:

وما ارسلنا من رسول الا لیطاع باذن اللہ. (النساء: 64)

''ہم نے رسول ﷺ کو خاص اسی واسطے مبعوث فرمایا ہے تاکہ بحکم الٰہی ان کی اطاعت کی جائے۔''

وما كان لمؤمن ولا مؤمنة اذا قضى الله و رسوله امرا ان يكون لهم الخيرة من امرهم ومن يعص الله و رسوله فقد ضل ضلاله مبينا. (الاحزاب: 36)

''جب اللہ اور اس کے رسول ﷺ کسی بات کا فیصلہ کر دیں تو کسی مومن مرد اور نہ کسی مومنہ عورت کے لئے اپنے معاملہ میں کسی طرح کے اختیار استعمال کرنے کا حق باقی رہ جاتا اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی کرے گا' وہ کھلم کھلا گمراہی میں جا پڑا وغیرہ۔''

ان آیات سے واضح ہوتا ہے کہ جب اللہ تعالیٰ یا اس کے رسول ﷺ کا کوئی حکم آ جائے تو ہمارے لئے کوئی اختیار باقی نہیں رہ جاتا۔ جو شخص ایسی حالت میں التزام و ترک کے لئے اپنی ذاتی رائے کو اختیار کرے یا رسول اللہ ﷺ کے ارشاد کے بجائے کسی دوسرے کے قول کی طرف رجوع کرے تو ان نصوص کی روشنی میں یقیناً وہ اللہ تعالیٰ کی نافرمانی کا مرتکب ہوگا۔ ایسے شخص کا ایمان غیر معتبر ہے۔ چنانچہ امام شافعیؒ فرماتے ہیں:

''اللہ تعالیٰ نے صرف ایمان باللہ اور ایمان بالرسول کی اتباع کو ہی ''کمال ابتدائے ایمان'' قرار دیا ہے۔ پس اگر اللہ کا کوئی بندہ اللہ تعالیٰ پر تو ایمان لایا لیکن اس کے رسول پر ایمان نہ لایا تو اس پر ہرگز ''کمال ابتدائے ایمان'' کا اطلاق نہ ہوگا۔ جب تک کہ وہ اللہ کے ساتھ اس کے رسول پر ایمان نہ لائے۔''

وهكذا من رسول الله في كل من امتحنه للايمان.[38]

امام احمد بن حنبلؒ سے منقول ہے:

من رد حديث رسول الله ﷺ فهو على شفا هلكة.[39]

''جو رسول اللہ ﷺ کی حدیث کو رد کرتا ہے' وہ ہلاکت کے دہانے پر جا پہنچا۔''

ابن حزمؒ ایک مقام پر فرماتے ہیں:

''اور جس شخص کے پاس رسول اللہ ﷺ کی کوئی خبر آئے اور وہ اقرار کرے کہ وہ خبر صحیح سے یا اس کے مثل سے حجت قائم ہے۔ یا اس جیسی خبر کسی دوسرے مقام پر ثابت ہے پھر اس مقام پر اس کے مثل سے حجت پکڑنے کو قیاس یا فلاں اور فلاں کے قول کی بناء پر ترک کر دے تو اس نے اللہ اور اس کے رسول کے حکم کے خلاف کام کیا' پس مصیبت میں جا گرنے اور دردناک عذاب کا مستحق ہے۔''[40]

اس لئے ضروری ہے کہ رسول اللہ ﷺ کو مکمل طور پر تسلیم کیا جائے' آپ ﷺ کے حکم کی پیروی کی جائے' آپ کی حدیث کی تصدیق کی جائے' کسی باطل خیال کو معقول سمجھ کر حدیث کے مقابلہ میں پیش نہ کیا جائے' اسے شک و شبہ کی نگاہ سے نہ دیکھا جائے' لوگوں کی رائے کو اس پر مقدم نہ کیا جائے' تنہا رسول اللہ ﷺ کو حکم مانا جائے اور آپ کے احکام کی پیروی کی جائے جس طرح عبادات' انابت اور خضوع و توکل کو صرف اللہ تعالیٰ کیلئے خاص کیا جاتا ہے۔

## احادیث (سنت) رسول پر اعتراضات اور اس کے جواب:

پہلا اعتراض یہ اُٹھایا گیا کہ حدیث ظنی ہے یعنی قطعی نہیں۔

ظن کا لفظ عربی اور اُردو دونوں زبانوں میں مستعمل ہے لیکن اُردو میں اس کا استعمال شک و وہم کے مفہوم میں ہوتا ہے عموماً مشکوک، موہوم، مظنون وغیرہ الفاظ بصورت مترادف استعمال کئے جاتے ہیں اور یہی استعمال ہمارے معترضین (منکرین) سنت حضرات کے لئے لغزش کا موجب ہوا۔

ورنہ عربی زبان میں یہ لفظ بلاقرینہ اس معنی میں استعمال نہیں ہوا۔ قرآن مجید میں ''ظن'' سے مراد یقین کے معنی مراد لینے کی مثالیں درج ذیل ہیں:

-1 الذین ایظنون انهم ملا قوا ربهم. (بقرہ: 46)
''انہی یقین ہے کہ وہ اللہ سے ملتی ہے۔''

-2 الا یظن اولئک انهم مبعوثون لیوم عظیم. (مطففین: 4)
''کیا انہیں یقین ہے کہ وہ ضرور اُٹھیں گے۔''

-3 وظن انه الفراق. (قیامہ: 68)
''اسے یقین ہوتا ہے کہ اب جان گئی۔''

-4 وانهم ظنوا کما ظننتم ان لن یبعث الله احدا. (الجن: 17)
''انہیں بھی تمہاری طرح یقین تھا کہ اللہ کوئی نبی نہیں بھیجے گا۔''

جہاں ''ظن'' کو حق کے مقابل ذکر کیا گیا ہے، وہاں شک اور وہم کے معنی پر استعمال ہوا ہے۔

ان الظن لا یغنی من الحق شیا.
''ظن (گمان) حق کے سامنے کچھ حقیقت نہیں رکھتا۔''

-5 ان یتبعون الاالظن وما تهوی الانفس. (النجم: 23)
''یہ لوگ ظن اور ہوائے نفس کے تابع ہیں۔''

## شریعت اسلامیہ میں ''ظن'' کی اہمیت:

عام دنیا کو جانے دیجئے، شریعت پر مظنون چیزوں کو استناد کا مرتبہ دیا گیا ہے۔ محکمہ قضاء شرعی اُحکام پر بنیاد کی حیثیت رکھتا ہے لیکن کون کہہ سکتا ہے کہ ہر قاضی جو فیصلہ کرتا ہے وہ صحیح ہی ہوتا ہے۔ بددیانت قضاۃ (قاضیوں) کو چھوڑیئے، دیانت دار قاضی بھی اس سے بری نہیں، بالکل ممکن ہے کہ وہ بڑی نیک نیتی سے فیصلہ کرے لیکن وہ واقعہ صحیح نہ ہو۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بعض تو میرے پاس اپنا عندیہ بڑی فصاحت اور بلاغت سے بیان کرتے ہیں، میں ان کے حق

پر فیصلہ صادر کرتا ہوں لیکن واقعتہً وہ فیصلہ درست نہیں ہوتا اس لئے میرا یہ فیصلہ حرام کو حلال نہیں کر سکتا۔''

جب رسول اللہ ﷺ اپنے فیصلوں کے متعلق یہ ارشاد فرمائیں تو یقین اور قطعیت کہاں سے آئے گی۔

## شہادت (گواہ):

محکمہ قضاء کا تمام تر انحصار شہادت اور قرائن پر ہے لیکن ہمیں ہدایتہً معلوم ہے کہ شہادت غلط بھی ہوتی ہے، غلط فہمی پر بھی مبنی ہو سکتی ہے۔ اس کی صحت بھی بہرکیف ظنی ہے اور اسی ظن ہی کی بنیاد پر تمام عدالتیں موجود ہیں۔

یہ دین اور دنیا کی برکات کا حصول اور ان کے مفاسد سے بچنے کے تمام ذرائع ظن ہیں۔ دونوں جہان کے مصالح کی تحصیل اور مفاسد سے بچنے میں بظاہر اعتماد ظن پر ہے۔

اسی طرح دنیادار اور جس قدر کاروبار کرتے ہیں، وہ حسن ظن ہی کی بناء پر کرتے ہیں۔ ہمیں حسن ظن کے اگر اسباب میسر آ جائیں تو غالباً یہ معاملات صحیح اور درست ہو جائیں گے۔ لوگ تجارتی سفر اسی ظن کی بناء پر کرتے ہیں کہ وہ صحیح و سلامت بھی رہیں گے اور اُن کو فائدہ بھی ہو گا۔ کسان کھیتی باڑی اس حسن ظن کی بناء پر کرتے ہیں کہ انہیں اس سے آمدنی ہو گی۔ اونٹ، خچروں کے مالک بھی حسن ظن ہی کی بناء پر نکلتے ہیں کہ انہیں اُجرت میسر آ جائے گی۔

بادشاہ اس خیال سے لشکرکشی کرتے ہیں، قلعے تعمیر کرتے ہیں کہ انہیں فتح حاصل ہو گی۔

علماء بھی اسی ظن سے علوم پڑھتے ہیں کہ انہیں امتیازی مقام حاصل ہو گا اور مناظر اور مجتہد ادلہ میں زیادہ تر اعتماد ظنیات پر ہی کرتے ہیں اور کامیابی کی امید رکھتے ہیں۔ بیمار بھی علاج میں اسی لئے کوشش کرتے ہیں کہ شاید انہیں شفاء حاصل ہو گی اور اکثر اوقات یہ ظن صحیح اور درست ثابت ہوتا ہے، غلط اور جھوٹ نہیں ہوتا۔ ان مصالح کو معطل کرنا، اس لئے کہ ان میں کبھی کبھی ناکامی بھی ہو جاتی ہے اور نادر طور پر یہ ظن درست ثابت نہیں ہوتے محض جہالت اور نادانی ہے۔

ظاہر ہے کہ ساری کائنات دنیا بااُمید قائم کی بنیاد پر چل رہی ہے۔ شارع نے بھی اپنے اکثر احکام کی بنیاد ظن پر رکھی ہے۔ متمدن دنیا کے مختلف طبقات بھی ظن اور اُمید ہی کے سہارے پر چل رہے ہیں۔ شارع نے بھی اپنے اکثر احکام کی بنیاد ظن پر رکھی ہے۔ متمدن دنیا کے مختلف طبقات بھی ظن اور اُمیدی کے سہارے پر چل رہے ہیں۔ آئمہ حدیث نے حدیث پر تنقید، تصحیح اور تضعیف کی بنیاد عام دنیا کے بالمقابل کہیں زیادہ یقینی امور پر رکھی ہے۔ اس کے باوجود انہوں نے اصطلاح کے لئے ظن کا لفظ پسند فرمایا جسے ہمارے منکرین حدیث نے ''شک و شبہ'' کے معنی

میں لے کر اس کا انکار کر دیا ہے۔ یہ غلطی زبان اور اس کے تصرفات سے لاعلمی کی بناء پر ہوئی۔ عربی زبان میں ''مکر'' تدبیر کے معنی میں استعمال ہوتا تھا' پھر بُری تدبیر کے مفہوم میں استعمال ہونے لگا۔ جب اسے اُردو اور پنجابی میں استعمال کیا گیا تو اس کا معنی دھوکا اور فریب کیا گیا۔

## ایک اور اعتراض:

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

**ما فرطنا فی الکتاب من شیئی. (الانعام: 38)**

''ہم نے کتاب میں کسی چیز کو نہیں چھوڑا۔''

اور یہ بھی ارشاد ہے:

**ونزلنا علیک الکتاب تبیانا لکل شیئی. (النحل: 89)**

''اور اُتاری ہم نے تجھ پر کتاب کھلا بیان ہر چیز کا۔''

مندرجہ بالا آیتوں سے معلوم ہوا کہ قرآن کریم دین کے تمام امور' تفصیلات اور احکامات' لوازمات وضروریات پر حاوی ہے اور اس کے اندر ہر مسئلہ کی تبیین اور تفصیل موجود ہے۔ اب اس کے بعد کسی اور کی ضرورت باقی نہ رہی۔ اگر ایسا نہ ہوا تو قرآن کا دعویٰ غلط ہو گا۔ **نعوذ باللہ من ذلک!**

جواب: یہ بات مسلم ہے کہ دین کے اصول اور احکام شریعت کے قواعد وکلیات پر قرآن کریم حاوی ہے۔ ان میں بعض پر قرآن میں صراحتاً نص موجود ہے اور بعض کو اللہ تعالیٰ نے نبی کریم ﷺ کے سپرد کر دیا تاکہ آپ ﷺ اس کی تبیین اور تشریح کریں ارو پھر یہ کہ قرآن اصولی کتاب ہے اور نبی پاک ﷺ کی سنت میں اس کی تشریح موجود ہے لہٰذا حجت ہونے کے اعتبار سے قرآن اور سنت میں کوئی فرق نہیں اور یہ مفہوم بھی ہے کہ دین کے بنیادی اصول اور شریعت کے اساسی احکام کو پوری وضاحت سے بیان کر دیا گیا ہے۔ رہا یہ کہ لفظ ''کل'' استغراق حقیقی (یعنی ایسا عموم جو تمام افراد کو شامل ہو) چاہتا ہے' غلط ہے اس لئے لفظ ''کل'' یہاں پر استغراق کے لئے نہیں ہے بلکہ اسی طرح جس طرح کہ آیت کریمہ مندرجہ ذیل میں:

واذن فی الناس بالحج یاتوک رجالا وعلی کل ضامر یاتین من کل فج عمیق. (الحج: 17)

مندرجہ بالا آیت میں اونٹوں کے تمام افراد کے لئے لفظ ''کل'' مستعمل نہیں ہوا۔ اسی طرح ملکہ سبا کے بارے میں فرمایا:

**واوتیت من کل شیئی. (النمل: 63)**

''ملکہ سبا کو دنیا کی ہر چیز تو نہیں دی گئی تھی۔''

لہٰذا یہاں پر ''کل'' استغراق کے لئے نہیں ہے۔

اسی طرح "تبیانا لکل شیئی" وغیرہ میں لفظ ''کل'' استغراق حقیقی کے لئے نہیں ہے بلکہ مقصد یہ ہے کہ بنیادی اصول اور شریعت کے احکام اسی میں موجود ہیں' تفصیل سنت رسول ﷺ میں موجود ہے۔

**ما فرطنا فی الکتاب من شیئی.**

کا جواب یہ ہے کہ یہاں کتاب سے مراد لوح محفوظ ہے' قرآن مجید مراد نہیں۔ سیاق و سباق سے بھی یہی معلوم ہوتا ہے۔

مزید ملاحظہ ہو..... الانعام آیت 38 اور آیت 59

اگر قرآن بھی مراد لیا جائے تب اس سے سنت کا انکار لازم نہیں آتا۔ اس کا مطلب وہی ہوگا جو تبیانا لکل شیئی اور تفصیل کل شیئی کا ہے۔

## ایک اور اعتراض یہ ہے:

اگر سنت نبوی حجت ہوتی تو نبی پاک ﷺ اس کے لکھنے کا حکم دیتے حالانکہ قرآن مجید باقاعدہ لکھا گیا۔ حدیث کے لکھنے سے آپ ﷺ نے منع فرمایا چنانچہ حضرت ابوسعید خدریؓ کی روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا:

**لا تکتبوا عنی ومن کتب عنی غیر القرآن فلیمحه.** (41)

''مجھ سے نہ لکھو اور جس نے قرآن کے علاوہ اور کچھ لکھا ہو تو وہ اس کو مٹا دے۔''

یہی طرز آپ ﷺ کے خلفاء راشدین رضی اللہ عنہم نے اختیار کیا چنانچہ حضرت ابوبکرؓ نے پانچ سو احادیث لکھی تھیں' انہیں جلا دیا۔ اسی طرح حضرت عمرؓ نے ایک مرتبہ احادیث جمع کرنے کا ارادہ کیا لیکن پھر اس خیال کو دل سے نکال دیا۔

جواب: اس اعتراض کا جواب مختصراً یوں ہے کہ کتابت حدیث کے سلسلے میں سب سے زیادہ صحیح روایت ابوسعیدؓ والی حدیث ہے جس میں نبی پاک ﷺ نے فرمایا:

**اکتبوا لابی شاہ.** (42)

''آپ ﷺ نے فرمایا کہ ابوشاہ کے لئے لکھ دو۔''

دوسری حدیث میں فرمایا:

**استعن بیمینک و اوما بیده الخط.** (43)

''اپنے دائیں ہاتھ سے مدد لو اور اپنے دست مبارک سے لکھنے کی طرف اشارہ کیا۔''

آپ ﷺ نے یہ بھی فرمایا:

**اکتبوا ولا حرج.** (44)

''لکھ لیا کرو کوئی حرج نہیں''۔

ان دونوں مفاہیم میں تطبیق یوں ممکن ہے:

1- کتابت حدیث کی ممانعت ابتداء اسلام میں تھی تا کہ احادیث قرآن کریم سے خلط ملط نہ ہو جائیں۔ جب یہ خطرہ ٹل گیا تو یہ ممانعت بھی ختم ہو گئی اور کتابت حدیث کی اجازت ہو گئی۔[45]

2- ممانعت اسی شکل میں تھی کہ کتاب اللہ اور احادیث کو ایک ساتھ لکھا جائے' علیحدہ علیحدہ لکھنے کی اجازت تھی۔[46]

3- ممانعت صرف اس شخص کے لئے جس کا حافظہ قوی ہو اور اسے بھولنے اور اختلاط کا خوف نہ ہو۔[47]

4- ممانعت عمومی تھی لیکن خصوصی طور پر بعض حضرات کو لکھنے کی اجازت دی گئی تھی۔[48]

5- لکھنے میں مہارت رکھنے والوں کو اجازت دی تھی' باقی حضرات کو منع کیا گیا تھا۔[49]

لہٰذا یہ اعتراض کہ عہد نبوی ﷺ میں احادیث ضبط تحریر میں نہیں لائی گئیں اور کتابت و تدوین حدیث کا کام نبی پاک ﷺ کی وفات کے 90 (نوے) سال بعد شروع ہوا اور اس درمیانی عرصے میں محض زبانی روایتوں پر مدار رہا' سراسر حقائق کی تکذیب ہے۔ حدیث اور تاریخ کی مستند کتابوں سے پتہ چلتا ہے کہ صحابہ کرامؓ نے محض حافظے پر ہی اعتماد نہیں کیا بلکہ وہ احادیث ضبط تحریر میں لاتے تھے اور احادیث کا بہت بڑا سرمایہ عہد نبوی ﷺ میں ہی صحابہ کرامؓ کے ہاتھوں مرتب ہو چکا تھا۔ احادیث کا یہ ذخیرہ جو صحابہ کرامؓ کے ہاتھوں قلمبند ہوا' اس کی تعداد اُن احادیث سے ہرگز کم نہیں جو آج حدیث کی مستند اور مطبوعہ کتابوں میں موجود ہیں۔ ان کی تفصیل یوں ہے:

## صحیفہ عمرو بن حزمؓ:

نبی پاک ﷺ نے زکوٰۃ' صدقات اور خون بہاء کے احکام پوری تشریح کے ساتھ عمرو بن حزمؓ کو اہل یمن کے لئے لکھوا دیئے جو صحیفہ عمرو بن حزمؓ کے نام سے موصوف ہے۔[50]

## صحیفہ اہل یمن:

نبی پاک ﷺ نے اہل یمن کو بھی ایک صحیفہ لکھوا بھیجا تھا جس میں مختلف احکام تھے۔[51]

## صحیفہ وائل بن حجرؓ:

حضرت وائل بن حجرؓ حضرت موت کے شہزادوں میں سے تھے' مدینہ منورہ حاضر ہو کر مسلمان ہوئے۔ کچھ دن آپ ﷺ کی خدمت میں حاضر رہے' جب وطن جانے لگے تو آپ

ﷺ نے ایک صحیفہ لکھوا کر انہیں دیا جس میں نماز، روزہ، شراب وغیرہ کے احکام تھے۔[52]

## خطوط و وثائق:

احادیث کی ان کتابوں کے علاوہ سینکڑوں کی تعداد میں وہ خطوط و وثیقے ہیں جو رسول اللہ ﷺ نے مختلف اوقات میں بادشاہوں، قبیلوں، سرداروں اور دوسرے لوگوں کے نام لکھوائے۔ اس قسم کے خطوط و وثائق کو "مجموعۃ الوثائق السیاسیۃ" کے نام سے ڈاکٹر حمید اللہ نے جمع کیا ہے۔[53]

## میثاق مدینہ:

میثاق مدینہ ترپن (53) دفعات پر مشتمل ہے جس میں حاکم و محکوم دونوں کے حقوق و واجبات کی تفصیل ہے۔ اس میثاق کی تدوین کے لئے مہاجرین و انصار، یہود اور غیر مسلم عربوں سے بھی مشورہ لیا گیا تھا۔

اس دستور میں پانچ مرتبہ "**اهل هذه الصحيفه**" کے الفاظ دہرائے گئے ہیں۔

ان تمام آثار و روایت کے ہوتے ہوئے یہ کہنا کہ چونکہ شروع میں احادیث لکھی نہیں گئیں، نہ صرف یہ بلکہ اس سے روک دیا گیا اس لئے حجت نہیں بن سکتیں۔ غور فرمائیے کہ اس دعویٰ کی کیا حقیقت رہ جاتی ہے اور کیا اب بھی کوئی شخص یہ کہہ کر انکار حدیث کی جرأت کر سکتا ہے کہ حدیث کا لکھنا شروع میں ممنوع تھا اس لئے حدیث نہیں لکھی گئی۔

بہرحال حکم و اذن کتابت کی تمام احادیث و روایات کو یکسر نظرانداز کرتے ہوئے اور سیاق و سباق عبارت کو حذف کرتے ہوئے اور حکم کی علت پر پردہ ڈالتے ہوئے محض **لاتكتبوا عنى غير القرآن** کے فقرے پر ہنگامہ بپا کرنا علمی دیانت کے یکسر منافی ہے۔

یہ بات بھی محل نظر ہے کہ وہ لوگ جن کی نظر میں یہ مجموعہ ہائے احادیث ساقط الاعتبار ہیں، بدیہی طور پر یہ حدیث بھی ان کی نظر میں ساقط الاعتبار ہونی چاہئے اور انہیں یہ حق حاصل نہیں کہ وہ اسی حدیث سے استدلال کریں۔ اپنی طبعی رجحانات کی تائید میں حدیث مل جائے اسے صحیح قرار دینا اور جو احادیث طبعی رجحانات کے خلاف ہوں، انہیں ناقابل اعتماد ٹھہرانا جذباتیت ہے اور علمی تحقیق اور معروضیت کے سراسر منافی ہے۔

# حوالہ جات


1- صبحی صالح: علوم الحدیث و مصطلحہ، ص 6
2- زرقانی: شرح مؤطا، 4/1
3- صبحی صالح: علوم الحدیث و مصطلحہ، ص 9
4- ابن القیم: اعلام الموقعین، 48/1
5- الشافعی: الرسالہ تحقیق احمد شاکر، ص 73
6- البخاری: الصحیح مع فتح الباری کتاب الاعتصام، 218/13 (بیروت)
7- صابونی: مختصر تفسیر ابن کثیر، 177/1
8- صحیح البخاری: کتاب الاعتصام، 214/13
9- ابن القیم: اعلام الموقعین، 48/1
10- مسند احمد: 66/8
11- اعلام الموقعین: 1/49-50
12- مختصر تفسیر ابن کثیر: 88/3
13- ابن حزم: الاحکام فی اصول الاحکام، 80/2
14- الشافعی: الرسالہ، ص 104
15- ابن حزم: الاحکام فی اصول الاحکام، 99/1
16- ابن حزم: الاحکام فی اصول الاحکام، 122/1
17- مسند احمد: 53/5
18- مسند احمد: 366/3
19- صحیح البخاری، کتاب التفسیر، 146/8 (بیروت)
20- صحیح البخاری، کتاب التفسیر، 236/8 (بیروت)
21- اعلام الموقعین، 230/4
22- بدر عالم: ترجمان السنۃ، 105/1
23- ابن الجوزی: المناقب، ص 182
24- ترجمان السنۃ، 138/1
25- تفسیر ابن کثیر، 333/4-334
26- سنن ابی داؤد، عون المعبود، 328/4، جامع الترمذی، مع تحفۃ الاحوذی، 374/3
27- ابن حجر: فتح الباری، 291/13 – القاسمی: قواعد التحدیث، ص 59

ساتھ اور ہر سند کو اس کے اصل متن کے ساتھ ترتیب وار بیان کر دیا۔

**فاقر الناس بالحفظ واذ عنو اله بالفضل.** [5]

## امام بخاریؒ کے متعلق آراء:

ابونعیم بن حمادؒ نے امام بخاریؒ کے متعلق یوں کہا:

**هو فقيه هذه الامة.** [6]

''وہ اس اُمت کے فقیہ ہیں۔''

امام الائمہ ابن خزیمہؒ فرماتے ہیں:

''روئے زمین پر امام بخاریؒ سے بڑھ کر کوئی حدیث کا عالم اور حافظ نہیں۔'' [7]

امام ترمذیؒ امام بخاریؒ سے مخاطب ہوتے ہوئے کہتے ہیں:

**جعلک الله زين هذه الامه.**

''اللہ تعالیٰ نے آپ کو اس اُمت کی زینت بنایا ہے۔'' [8]

امام ذہبیؒ لکھتے ہیں:

''امام بخاریؒ ذہانت میں بے مثال، علم میں کامل اور تقویٰ وعبادت میں منفرد تھے۔'' [9]

امام ابن کثیرؒ لکھتے ہیں:

**هو الحافظ و امام اهل الحديث فی زمانه.** [10]

''وہ اپنے وقت کے حدیث کے حافظ اور امام ہیں۔''

ابن رجاءؒ کہتے ہیں:

**هو اية من ايات الله تمبشی علی الارض.** [11]

''آپ اللہ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہیں جو روئے زمین پر رواں دواں ہے۔''

اسحاق بن راہویہؒ فرماتے ہیں:

**هو ابصر منی.** [12]

ابن السبکیؒ نے طبقات میں آپؒ کو امام المسلمین وقدوۃ الموحدین کے القاب سے یاد کیا ہے۔ [13]

مولانا عبدالحئیؒ لکھنویؒ نے بھی کھلے دل سے امام بخاریؒ کی شان کا اعتراف کیا ہے۔ [14]

الفلاس کہتے ہیں:

**كل حديث لا يعرفه البخاری فليس بحديث.** [15]

امام دارمیؒ فرماتے ہیں:

''بخاریؒ فن حدیث میں بہت زیادہ بصیرت رکھتے تھے۔ خدا کی مخلوق میں سب سے

بڑھ کر سمجھدار تھے۔ اللہ تعالیٰ کے اوامر ونواہی کو انہوں نے خوب سمجھا۔"[16]

امام بخاریؒ کے متعلق تفصیلی معلومات کے لئے ضروری مراجع:

| نام کتاب | نام مؤلف اور سن وفات | صفحات | اجزاء | تاریخ، مقام اشاعت |
|---|---|---|---|---|
| تاریخ بغداد | خطیب بغدادی، 463ھ | 2 | 31/4 | 1349ھ، مصر |
| وفیات الاعیان | ابن خلکان، 481ھ | 3 | 331/329 | 1367ھ، مصر |
| تذکرۃ الحفاظ | الحافظ الذہبی، 748ھ | 2 | 556-555 | حیدرآباد (انڈیا) |
| الطبقات الشافعیۃ الکبری | ابن السبکی، 771ھ | 2 | 228-202 | 1383ھ، مصر |
| البدایہ والنہایہ | ابن کثیرؒ 774ھ | 3 | 27-24 | مصر |
| تہذیب التہذیب | ابن حجر عسقلانی، 852ھ | 9 | 54-47 | 1326ھ، انڈیا |
| التاج المکلل | صدیق حسن خان، 1307ھ | 2 | 108-106 | 1382ھ، انڈیا |
| الاعلام | الزرکلی | 6 | 259-258 | 1347ھ، مصر |

## صحیح بخاری کا پورا نام:

الجامع الصحیح المسند المختصر من امور رسول اللہ ﷺ و ایامہ

## جامع صحیح کی خوبی:

امام حاکم نیشاپوریؒ لکھتے ہیں:

جس طرح امام بخاریؒ احادیث کے ضبط و حفظ اور جمع ومعرفت میں اپنی نظیر نہیں رکھتے تھے، اسی طرح تصنیف کے معاملہ میں بھی یکتائے روزگار تھے۔ فرماتے ہیں:

ولو قلت انی لم ارتصنیف احدیشنبہ تصنیفہ فی الحسن والمبالغة لم اکن بالغت.[17]

امام بخاریؒ نے خود فرمایا کہ محدث یگانہ اسحاق بن راہویہؒ نے میری تصنیف کردہ کتاب "تاریخ" کو ملاحظہ فرمایا تو اس قدر خوش ہوئے کہ اسے امیر وقت عبداللہ بن طاہر کے سامنے پیش کرتے ہوئے کہا:

الا اریک سحرا.[18]

"کیا میں آپ کو ایک باکمال جادونگار کی جادوگری نہ دکھاؤں۔"

بلاشک وشبہ تاریخ صغیر وکبیر کو اگر سحر بخاریؒ ہے تو تصنیف الجامع الصحیح بجائے خود ان کی کرامت ہے:

مضت الدھور وما اتین بمثلہ ولقد اتی فعجزن عن نظر آنہ

مؤلفات تو امام صاحب کی بہت زیادہ ہیں مثلاً تاریخ صغیر و کبیر' تاریخ اوسط کے علاوہ خلق افعال العباد' کتاب الضعفاء' کتاب الہبہ' کتاب الکنیٰ' الادب المفرد' جزء رفع الدین' جزء القرأت وغیرہا مگر جو خوبی اور کمال صحت و تہذیب الجامع الصحیح کو حاصل ہے' وہ ان کی کسی اور تصنیف کو حاصل نہ ہوئی۔[19]

اسی لئے الجامع الصحیح کے متعلق یہ مقولہ مشہور ہے:

**اصح الکتب بعد کتاب اللہ.**

''کتاب اللہ کے بعد صحیح بخاری کا مقام ہے۔''[20]

امام ذہبیؒ نے ''الجامع'' کے متعلق لکھا ہے:

**اما الجامع للبخاری فاجل کتب الاسلام و افضلها بعد کتاب الله.**[21]

حافظ ابن کثیرؒ نے ان الفاظ سے خراج تحسین پیش کیا ہے:

**لیستقی بقراته الغمام و اجمع علی قبوله و صحته ما فیه اهل الاسلام.**[22]

''ابروسحاب اس سے اپنی پیاس بجھاتے ہیں اور اہل اسلام کا اس کی صحت و پذیرائی پر مکمل اتفاق ہے۔''

احتیاط کا یہ عالم تھا کہ امام محمد بن اسماعیلؒ خود فرماتے ہیں:

''میں نے کتاب الجامع الصحیح میں کوئی حدیث اس وقت تک درج نہیں کی جب تک کہ لکھنے سے پہلے غسل کر کے دوگانہ ادا نہ کر لیا ہو اور اس کی صحت کا یقین نہ ہو گیا ہو۔ کتاب کی تصنیف کا آغاز بیت الحرام میں ہوا اور ابواب و تراجم مسجد نبویﷺ میں منبر اور روضہ اقدس کے درمیان لکھے۔''[23]

امام بخاریؒ کے دل میں اس بلند پایہ تالیف کا خیال کیونکر پیدا ہوا' اس کو انہوں نے خود بیان کیا ہے:

''میں اپنے اُستاد اسحاق بن راہویہؒ کے پاس بیٹھا تھا کہ ان کے تلامذہ میں ایک صاحب نے یا بروایت دیگر خود انہوں نے کہا: اگر کوئی شخص رسول اللہﷺ کی سنن کے بارے میں ایک مختصر مگر صحیح کتاب ترتیب دے دے تو یہ بہت اچھا ہو گا۔ اس کا فائدہ یہ ہو گا کہ عمل کرنے والوں کے لئے اس میں آسانی پیدا ہو جائے گی۔ وہ بغیر فقہاء و مجتہدین کی منت پذیری کے حقیقت حال کو جان سکیں گے...... میں نے جب یہ تجویز سنی تو دل کو ایسی بھائی کہ اس کے نتیجے میں' میں نے اس جامع اور صحیح کتاب کو مرتب کر ڈالا۔''[24]

امام ہمامؒ نے جب اپنی اس معرکۃ الآراء تصنیف کو امام احمد' ابن معین اور ابن المدینی رحمہم اللہ جیسے جہاندیدہ فن کے روبرو کیا تو انہوں نے اس کی توثیق کی[25] اور اتنے بڑے ذخیرۂ

یث میں چار ایسی احادیث کی نشاندہی کی جو ان کے نقطۂ نظر سے صحت کے اعلیٰ معیار پر پوری
ں اُترتی تھیں اور ان چار حدیثوں کے بارے میں بھی عقیلی کی یہ رائے ہے کہ شرائط صحت کے
ن مطابق ہیں۔

القول فیها قول البخاری.[26]

## ثروط صحیح بخاری:

- سب ناقلین و رواۃ حدیث صحابی تک ثقہ ہوں اور ان کی ثقاہت پر اتفاق ہو۔
-2 سلسلہ روایت متصل ہو، منقطع نہ ہو۔
-3 اگر معنعن روایت ہو تو راوی کا اپنے شیخ سے لقاء ضرور ثابت ہونا چاہئے۔
-4 اس حدیث کی صحت اور مقبولیت پر امام بخاریؒ سے پہلے کے محدثین کا اتفاق ہو یا امام بخاریؒ کے معاصرین کا اتفاق ہو۔
-5 علت و شذوذ سے خالی ہو۔

## جامع صحیح کی خصوصیات:

-1 امام بخاریؒ کو دوران تالیف میں جب کبھی تالیف کا سلسلہ چھوڑنا پڑا تو دوبارہ جب بھی شروع کیا تو اس کی ابتداء بسم اللہ سے کی اس لئے درمیان میں متعدد جگہوں پر بسم اللہ مذکور ہے۔

-2 عام طور پر مشہور ہے کہ امام بخاریؒ نے اپنی صحیح میں صیغۂ تمریض سے روایات کے ضعف کی طرف اشارہ کیا ہے۔ علامہ نوویؒ فرماتے ہیں کہ جن معلق روایات کو امام موصوف نے صیغۂ جزم سے بیان کیا ہے، ان کی صحت کا فیصلہ کیا گیا ہے لیکن جب صیغۂ تمریض سے بیان کرتے ہیں تو ان کی صحت کا حکم تو نہیں لگایا جائے گا لیکن صحیح بخاری میں آ جانے کی وجہ سے ناقابل اعتبار بھی نہیں سمجھا جائے گا۔ حافظ ابن حجرؒ نے علامہ نوویؒ کے کلام پر تعقب کیا ہے، وہ فرماتے ہیں کہ اس سلسلے میں صحیح رائے ہمارے شیخ کی ہے کہ امام بخاریؒ صیغۂ تمریض کو ضعف اسناد کے ساتھ خاص نہیں کرتے بلکہ جب کبھی متن کو بالمعنی انتصار کے ساتھ بیان کرنا مقصود ہوتا ہے تو صیغۂ تمریض سے اس اختلاف کی طرف اشارہ فرماتے ہیں۔

-3 صحیح بخاری کا امراض و مصائب، دشمنوں کے خوف و غلبہ کی گرانی وغیرہ میں پڑھنا تریاق مجرب ہے۔

-4 عام طور پر مشہور ہے کہ امام بخاریؒ جب قال فلاں کہتے ہیں تو یہ مذاکرہ پر محمول ہوتا ہے۔ علامہ عینی فرماتے ہیں کہ اس کا رُتبہ تحدیث سے کم ہے اور یہ صیغہ وہاں استعمال

کرتے ہیں جہاں روایت ان کی شرط پر نہیں ہوتی لیکن یہ کلیہ نہیں ہے کیونکہ کبھی اس کو صیغۂ تحدیث سے بھی بیان کر دیتے ہیں۔

5- امام بخاریؒ کا معمول ہے کہ جب حدیث میں کوئی ایسا غریب لفظ آ جاتا ہے جس کی نظیر کتاب اللہ میں موجود ہے تو اس کی وضاحت میں مفسرین کے اقوال نقل کر دیتے ہیں' اسی طرح کبھی باب کی مناسبت سے آیات قرآنی کی طرف اشارہ فرماتے ہیں اور اکثر آیات کے بجائے صرف اس کے چند الفاظ نقل کر دیتے ہیں۔ کتاب التفسیر و کتاب بدالخلق میں بکثرت اس کی مثالیں ہیں۔

6- محدثین کرام کے نزدیک سند عالی کی بڑی خصوصیت رہی ہے' بخاریؒ کا یہ خاص امتیاز ہے کہ اس میں بائیس روایات ثلاثی ہیں جن کا تذکرہ حاشیہ پر نہایت جلی قلم سے کیا گیا ہے' ان میں سے بعض ثلاثیات کے شیوخ حنفی ہیں اور دو کے متعلق تحقیق نہیں۔
(لامع' ص 30)

7- شروع میں بیان کیا جا چکا ہے کہ امام بخاریؒ کے پیش نظر طرق استنباط ہے' اس لئے ایک ہی حدیث کو استنباط مسائل یا کسی دوسرے مقصد سے متعدد مقامات پر بیان کرتے ہیں مثلاً انما الاعمال بالنیات والی روایت کو 13 مقام پر ذکر کیا ہے حالانکہ امام موصوف نے خود فرمایا ہے کہ میں مکرر روایات کو اس کتاب میں داخل نہ کروں گا۔
(بخاری' ج 1' ص 227)
حافظ ابن حجر نے اس کی یہ توجیہہ کی ہے کہ بالارادہ اپنی کتاب میں ایک ہی سند و متن کو مکرر نہیں لاتے' اگر کہیں تکرار ہے تو محض اتفاقی ہے۔ (مقدمہ فتح' ص 12)
پوری کتاب میں 22 روایات مکرر ہیں' جو اتنی ضخیم کتاب کے لئے زیادہ نہیں کہی جا سکتیں۔

8- تاریخ پر بھی امام بخاریؒ کی مجتہدانہ نظر ہے چنانچہ امام بخاریؒ ہر کتاب کے شروع میں اس کے زمانۂ نزول اور مشروعیت کی ابتداء کی طرف بھی کبھی کبھی اشارہ کر دیتے ہیں' خصوصاً جب کہ اس میں کوئی اختلاف ہو اور کبھی صراحت بھی کر دیتے ہیں۔

9- حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں کہ امام موصوف ہر کتاب کے اختتام پر کوئی نہ کوئی ایسا لفظ لاتے ہیں جس سے ختم کتاب کی طرف اشارہ ہوتا ہے مثلاً بدء الوحی کے آخر میں **فکان ذلک اخرشان هرقل** اور ''کتاب الحج'' کے ختم پر **واجعل موتی ببلد رسولک**. امام بخاریؒ ہر کتاب کے ختم پر کوئی ایسا لفظ بھی لاتے ہیں جس سے ختم زندگی کی طرف بھی اشارہ ہوتا ہے' ان کا مقصد یہ ہے کہ اس کتاب کو موت کے استحضار کے ساتھ پڑھنا چاہیے۔

-10 کتاب کی ابتداء اور انتہاء میں گہرا ربط ہے' حافظ ابن حجر نے اپنے استاد کا قول نقل کیا ہے کہ امام بخاریؒ نے اپنی کتاب کو ''کتاب التوحید'' پر ختم کیا ہے کیونکہ توحید ہی آخرت میں کامیابی اور ناکامی کی اصلی میزان ہے اور اس کی ابتداء انما الاعمال بالنیات کی حدیث سے فرمائی کیونکہ اعمال کی عنداللہ مقبولیت کے لئے اخلاص نیت ضروری ہے اور آخرت میں صرف وہی اعمال وزنی ہوں گے جو اخلاص کے ساتھ رضائے الٰہی کے لئے کئے جائیں۔

صحیح بخاری کی کتب کی تعداد 97' ابواب کی تعداد 3450' غیر مکرر احادیث کی تعداد 2602' کل احادیث کی تعداد مع تکرار 7397 (البتہ دارالسلام لاہور مطبوعہ نسخے میں تعداد 7563 ہے)۔

## شروحات:

''جامع صحیح'' اپنے دامن علم میں کس درجہ وسعتیں لئے ہوئے ہے اور فقہاء و محدثین کے حلقوں میں اس کی قبولیت و پذیرائی کا کیا عالم ہے؟ اس کا اندازہ اس سے کیجئے کہ بقول صاحب ''کشف الظنون'' 82 ائمہ فن نے اس کی شروح رقم فرمائیں' جن میں زیادہ اہم چار ہیں:

-1 فتح الباری: احمد بن حجر عسقلانیؒ (المتوفی 852ھ)

اس میں علامہ موصوف نے بطریق محدثین' رجال' لغت اور تطبیق احادیث و آثار میں تحقیق و کاوش کے شاہکار پیش کئے ہیں۔ تازہ ایڈیشن میں اس کی سولہ جلدیں ہیں اور 17 ویں جلد اس کا مقدمہ ہے جس کا نام ''هدی الساری'' ہے۔

-2 عمدة القاری: علامہ بدر الدین ابی محمد محمود بن احمد العینی (855ھ) اس کے اندر علامہ عینی نے بھی مذکورہ بالا پہلوؤں کے علاوہ فقہی مسائل پر بھی بحث کی ہے۔

-3 التنقیح: بدر الدین الزرکشی (794ھ)

-4 التوشیح علی الجامع الصحیح: عبدالرحمٰن بن ابی بکر سیوطیؒ کی ہے۔

## صحیح بخاری و صحیح مسلم کا مقابلہ (28)

-1 امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ نے صحیح کے اندر 430 سے کچھ زائد روایت کی ہیں۔ اس تعداد میں صرف اسی (80) راویوں کے متعلق علماء نے کلام کیا ہے لیکن مسلم کے خاص راوی 620 ہیں۔ ان میں 160 راویوں پر علماء نے کلام کیا ہے۔

-2 صحیح بخاری کے جن راویوں پر جرح کی ہے' ان سے امام بخاریؒ نے بہت کم روایت کی ہے۔ اس کے برعکس صحیح مسلم ہے کہ اس میں ان کی مرویات بکثرت ہیں۔

3- صحیحین مجروحین زیادہ تر وہ لوگ ہیں جن کا شمار امام بخاریؒ کے شیوخ میں ہوتا ہے اور مؤلف کو چونکہ ان کی مرویات کے متعلق انشراح حاصل تھا۔ بنابریں وہ ان سے روایت لاتے ہیں لیکن صحیح مسلم میں ایسے رواۃ تبع تابعین وغیرہ سے ہیں جن کو صحیح طور پر جانچنا مشکل ہے۔

4- امام بخاریؒ اوّل طبقہ سے اصولاً اور دوسرے طبقوں سے ضمناً روایت کرتے ہیں۔ بالفاظ دیگر امام بخاریؒ دوسرے طبقوں سے استشہاداً روایت کرتے ہیں مگر امام مسلمؒ طبقہ ثانیہ سے بھی اصلاً روایت کرتے ہیں۔

5- امام مسلمؒ معنعن والی روایت میں اتصال کے لئے صرف معاصرت کو کافی سمجھتے ہیں مگر امام بخاریؒ معاصرت کے ساتھ لقاء کو ضروری قرار دیتے ہیں۔

6- ائمہ حدیث کا اس پر اتفاق ہے کہ جلالت قدر میں امام بخاریؒ کا مرتبہ امام مسلمؒ سے بہت بلند ہے۔ اس پر مستزاد یہ آپ امام مسلمؒ کے اُستاد ہیں اور صناعت حدیث میں زیادہ ماہر ہیں۔ اسی لئے امام دارقطنیؒ نے کہا کہ امام بخاریؒ نہ ہوتے تو امام مسلمؒ فن حدیث میں اتنی شہرت حاصل نہ کرتے۔

7- صحت وقوت کے التزام کے ساتھ امام نے صحیح بخاری کے ابواب وتراجم میں جن فوائد فقیہ، نوادر حکمیہ اور دقائق استدلال و استنباط کا اظہار کیا ہے، یہ انہی کا حصہ ہے اس میں کوئی دوسرا شریک وسہیم نہیں۔ اسی حقیقت کو علماء حدیث نے ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

**فقه البخاری فی تراجمه.**

اس کے برعکس امام مسلمؒ کی الجامع اس خوبی سے خالی ہے۔

8- علماء نے جامع صحیح بخاری وصحیح مسلم کی تمام حدیثوں میں سے 210 احادیث پر کلام کیا ہے، ان میں صرف اسی (80) احادیث بلکہ اس سے بھی کم حدیثیں بخاریؒ کی ہیں اور 130 حدیثیں مسلمؒ کی ہیں۔

9- بخاریؒ اور مسلمؒ میں ایک بڑا نازک فرق ادبی حیثیت کا بھی ہے۔ ایک حیثیت کے مضمون کو دونوں کتابوں میں دیکھئے بخاری کی طرز ادا، نشست الفاظ، سلاست بیان جس قدر پسندیدہ اور اعلیٰ ہوگی، اس کی نظیر مسلم میں کم ہی ملے گی اور صحیح بخاری میں مضامین کے اعتبار سے تنوع اور جامعیت پائی جاتی ہے یعنی جہاں اس میں احادیث رسول اللہ ﷺ کو بیان کیا گیا ہے، وہاں آثار صحابہ، غریب القرآن اور ارباب سیر کے طریق پر خصوصیات احوال وقائع پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے۔

# حوالہ جات


1- خطیب بغدادی: تاریخ بغداد (مصر' 1349ھ) 4/20
ابن حجر عسقلانی: تہذیب التہذیب (حیدرآباد (انڈیا) 1326ھ) 48/9
2- خطیب بغدادی: تاریخ بغداد' 4/2
3- الذہبی: تذکرۃ الحفاظ' حیدرآباد (انڈیا) 555/2
4- تذکرۃ الحفاظ' 2/555-556 ومقدمہ فتح الباری' ص 564
5- مقدمہ فتح الباری' ص 573
ابن خلکان: وفیات الاعیان (مصر' 1367ھ) 3/329-331
6- تہذیب التہذیب' 5719- والبدایہ والنہایہ' 26/11
ابن السبکی: الطبقات الثانیہ الکبریٰ (مصر' 1383ھ) 773/2
7- تذکرۃ الحفاظ' 1556/7- تہذیب التہذیب' 5719
البدایہ والنہایہ' 26/11
8- تہذیب التہذیب' 53/9
9- تذکرۃ الحفاظ' 556/2
10- البدایہ والنہایہ' 24/11
11- البدایہ والنہایہ' 26/11
12- البدایہ والنہایہ' 26/11
13- الطبقات الشافعیہ' 212/2
14- مولانا عبدالحیٔ لکھنوی: ظفر الامانی فی مختصر الجرجانی (عظیم آباد' لکھنؤ)' ص 238
15- ابن کثیر: البدایہ والنہایہ' 26/11
16- ابن کثیر: البدایہ والنہایہ' 26/11
17- مقدمہ فتح الباری' ص 572
18- مقدمہ فتح الباری' ص 570
19- الزرکلی: الاعلام' 6/258-259
عبدالسلام بستوی: سیرۃ النبی ﷺ' اہلحدیث اکیڈمی' لاہور' ص 171-180
20- مقدمہ فتح الباری' ص 9 ومقدمہ ابن الصلاح' ص 7
21- تذکرۃ الحفاظ' 556/8
22- البدایہ والنہایہ' 2581-26

-23 مقدمہ فتح الباری' ص 49

-24 مقدمہ فتح الباری' ص 49

-25 امام محمد بن اسماعیل: جزء رفع الیدین (لاہور' 1309ھ)' ص 5

-26 مقدمہ فتح الباری' ص 578 - تہذیب التہذیب' 54/9

-27 السیوطی: تدریب الراوی (مکتبہ علمیہ مدینہ منورہ' 1392ھ)' 130/1
عبدالسلام بستوی: سیرۃ بخاری' 340 ومابعدھا

-28 تدریب الراوی' 1/91-98
عبدہ الفلاح: صحاح ستہ اور ان کے مؤلفین (لائل پور)' ص 46-47



# سنن ابی داوٗدؒ

صحاح ستہ میں شامل حدیث کی مشہور کتاب' اس کے مصنف امام حافظ سلیمان بن الاشعث بن اسحاق بن بشیر الازدی البجستانی (202ھ- 275ھ) ہیں۔

امام ابوداوٗد جب سنن کی ترتیب سے فارغ ہوئے تو اسے لے کر امام احمد بن حنبلؒ کے پاس گئے' انہوں نے اسے بہت پسند فرمایا۔

مؤلف نے اس کتاب کو صرف احادیث احکام کے لئے مختص کیا ہے۔ اس کتاب میں فقہی احادیث کا جتنا ذخیرہ موجود ہے' وہ صحاح ستہ میں سے کسی دوسری کتاب میں نہیں۔

## سنن ابی داوٗد کی خصوصیات:

کتب ستہ کی علیحدہ علیحدہ کچھ خصوصیات ہیں اس لئے کہ ہر کتاب کے مصنف نے کوشش کی ہے کہ اس کی کتاب میں کوئی نئی اور کارآمد بات ایسی ہو جو دوسری کتابوں سے اس کو ممتاز کر دے' اس کی تفصیل ہر ایک کے حالات کے ساتھ کی جائے گی فی الحال ہمارے پیش نظر سنن ابی داوٗد کی خصوصیات کو بیان کرنا ہے' پورا مضمون اور بالخصوص یہ حصہ حضرت الاستاذ مولانا محمد زکریا صاحب شیخ الحدیث کے افادات سے ماخوذ ہے جو بذل المجہود کی تصنیف میں شروع سے اخیر تک شریک رہے ہیں اور مزید برآں 35 سال تک سنن ابی داوٗد کا درس دیا ہے۔

1- مصنف کبھی ایک ہی سند میں مختلف اسانید کو بیان کر دیتے ہیں' اسی طرح کبھی ایک متن میں مختلف متون کو اکٹھا کر دیتے ہیں' پھر ان میں سے ہر حدیث کے الفاظ کو علیحدہ علیحدہ بیان فرماتے ہیں جیسے مسدد بن مسرہد نے حماد بن زید و عبدالوارث دونوں ہی سے روایت کیا ہے تو مصنف نے دونوں کے الفاظ کو علیحدہ علیحدہ "عن وارث و حماد" کہہ کر بیان کر دیا ہے اور اس کا مقصد یہ ہے کہ دونوں کے الفاظ کا اختلاف ظاہر ہو جائے اور یہ دونوں ہی مسدد کے استاد ہیں۔ (بذل' ج 1' ص 30)

حضرت گنگوہیؒ کا ارشاد ہے: ان کے اصول میں سے یہ ہے کہ جب کسی راوی کے الفاظ میں کوئی زیادتی یا کمی یا تغیر واقع ہوتا ہے یا راوی کا کوئی وصف وغیرہ بیان کرنا چاہتے ہیں تو اس کو دوسری روایت سے علیحدہ کر دیتے ہیں اور جملہ معترضہ کے طور پر اثنائے سند یا اثنائے متن میں یا آخر سند میں اسی کو بیان کرتے ہیں' اسی طرح جب دو ایک راوی پر جمع ہو جاتی ہیں تو اگر ایک نے حدثنا کے ساتھ روایت کیا اور دوسرے نے عنعنہ سے تو پہلے "حدثنا" والی روایت کو مقدم کرتے ہیں اور "عنعنہ" کو م

کرتے ہیں۔ (ماخوذ از تقریر گنگوہیؒ)

2- اسی طرح امام موصوف نے فرمایا ہے کہ وہ حدیث طویل کو کبھی مختصر بیان کرتے ہیں کیونکہ اگر پوری حدیث ذکر کر دی جائے تو بعض سننے والے اس کی فقاہت کو سمجھ نہ سکیں گے۔

3- انہوں نے فرمایا ہے کہ جب وہ دو یا تین حدیثیں ایک باب میں ذکر کرتے ہیں تو ان کا مقصد کسی خاص نقطۂ نظر کو بیان کرنا ہوتا ہے' جو پہلی روایت میں موجود نہیں یا کسی روایت میں کسی خاص حیثیت سے مزید کلام کی ضرورت ہوتی ہے تو متعدد احادیث کو ایک باب کے تحت لاتے ہیں ورنہ اختصار ہی سے کام لیتے ہیں۔

4- انہوں نے فرمایا ہے کہ صرف 13 جگہیں ہیں جہاں اقدام کی روایت کو احفظ کی روایت پر مقدم کیا ہے۔

5- اسی طرح کبھی ایک ترجمہ کے تحت مختلف روایات کو جمع کر دیتے ہیں جیسا کہ باب کراهة استقبال القبلة عند قضاء الحاجة میں استدبار عندالحاجة کی روایت بھی لائے ہیں۔

6- اور کبھی ترجمة الباب اس طور پر قائم کرتے ہیں کہ خود ترجمہ کے الفاظ کی طرف اشارہ کرنا مقصود ہوتا ہے کہ احادیث سے ثابت شدہ حکم کے اندر یہ چیزیں بھی شامل ہیں جیسے ترجمہ لائے ہیں:

**باب المواضع التی نهی عن البول فيها.**

حالانکہ حدیث کے اندر کہیں بول کا تذکرہ نہیں ہے' صرف براز کا تذکرہ موجود ہے لیکن چونکہ دونوں لازم وملزوم ہیں اس لئے ترجمہ کے الفاظ سے اس طرف اشارہ کر دیا کہ دونوں کے اندر علت ممانعت ایک ہے' براز کے ساتھ بول بھی شامل ہے۔

7- اسی طرح امام موصوف کی سنن میں ایک حدیث ثلاثی بھی ہے جبکہ سند عالی کی محدثین کے نزدیک بہت زیادہ اہمیت ہے چنانچہ امام بخاریؒ کی ثلاثیات بہت مشہور ہیں اور انہیں ان کی کتاب کا ایک اہم باب سمجھا جاتا ہے' وہ حدیث کتاب السنته باب الحوض کی آخری حدیث ہے' جو رباعی ہے مگر درحقیقت ثلاثی کے حکم میں ہے۔

8- امام ابوداؤدؒ نے جس فضاء میں آنکھیں کھولیں' دولت عباسیہ اپنے شباب پر تھی۔ اسلامی تہذیب وثقافت کے آب صاف میں ایرانی تہذیب وثقافت کی کثافت مل کر اسے گدلا کر رہی تھی' امام صاحب نے کوشش کی کہ اُمت اسلامیہ عجمی اثرات سے محفوظ رہے' اس مقصد کے پیش نظر اپنی سنن میں کتاب الآداب کو ایک ممتاز درجہ دے دیا۔

(ابوداؤد کتاب الجنائز' ج 2' ص 57)

سنن ابی داؤد میں کتب کی تعداد 40' ابواب کی تعداد 1813 اور احادیث کی تعداد 5274 ہے۔

## صرف چار احادیث انسان کے دین کیلئے کافی ہیں:

امام ابوداؤدؒ نے اتنی روایات میں سے صرف چار کا انتخاب فرمایا کہ انسان کو اپنے دین پر عمل کرنے کے لئے صرف یہ حدیثیں کافی ہیں: (ماخوذ از افادات مولانا محمد اسحاق مدظلہ)

1- **انما الاعمال بالنیات.** (تمام اعمال کی مقبولیت کا دارومدار صرف نیتوں پر ہے۔)

2- **من حسن اسلام المرء ترکه مالا یعنیه.** (انسان کے اسلام کا حسن یہ ہے کہ وہ لایعنی باتوں کو چھوڑ دے۔)

3- **لا یکون المؤمن مؤمنا حتی یرضٰی لاخیه ما یرضٰی لنفسهٗ.** (مومن اس وقت تک مومن نہیں ہو سکتا جب تک اپنے بھائی کے لئے وہی بات پسند نہ کرے جس کو اپنے لئے پسند کرتا ہے۔)

4- **الحلال بین والحرام بینٌ..... الخ.** (حلال وحرام واضح ہیں مگر ان کے درمیان بعض مشتبہ ومشکوک چیزیں بھی ہیں' جو ان سے بچے گا' وہ اپنے دین اور اپنی عزت کو محفوظ کر سکے گا۔)

## سنن ابی داؤد کی مشہور شروح:

1- امام ابوسلیمان احمد بن ابراہیم البستیؒ (388ھ)..... معالم السنن

2- حافظ ابن قیم الجوزیہ..... تہذیب السنن

3- علامہ شمس الحق عظیم آبادی..... غایۃ المقصور اور عون المعبود

4- علامہ خلیل سہارنپوری..... بذل المجھود



# امام ترمذیؒ

(209ھ - 279ھ)

## نام ونسب:

محمد نام اور ابوعیسیٰ کنیت ہے۔ قبیلہ بنوسلیم سے تعلق رکھتے تھے۔ آپ کا پورا نسب یوں بیان کیا جاتا ہے:

محمد بن عیسیٰ بن سورہ بن موسیٰ بن ضحاک سلمی ترمذی بوغی (لیکن سمعانی نے ان کے نسب نامہ میں بوغی کے بجائے شداد لکھا ہے۔)

امام ترمذیؒ جس دور میں پیدا ہوئے اس زمانے میں علم حدیث شہرت کے درجے کو پہنچ چکا تھا بالخصوص خراسان اور ماوراء النہر کے علاقے تو مرکزی حیثیت رکھتے تھے اور امام بخاریؒ جیسے جلیل القدر محدث کی مسند علم بچھ چکی تھی۔

امام موصوف نے جونہی شعور کی آنکھیں کھولیں، انہیں علم حدیث کی تحصیل کا شوق دامن گیر ہو گیا چنانچہ انہوں نے اس کے حصول کے لئے مختلف حصوں، علاقوں اور ملکوں کا سفر کیا۔ حافظ ابن حجرؒ فرماتے ہیں:

**طاف لبلاد و سمع خلقا من الخراسانیین والواقین والحجازیین.**

(تہذیب التہذیب، 388/9)

## جامع ترمذی کی بعض کتابی خصوصیات:

تمام محدثین کی کتابوں میں کچھ علیحدہ علیحدہ خصوصیتیں موجود ہیں، صحاح ستہ کے مصنفین میں سے ہر ایک نے اپنی جگہ یہ کوشش کی ہے کہ "اس کی کتاب میں کوئی نئی اور مفید بات موجود ہو جو کہ اسے دیگر کتب سے ممتاز کر سکے۔"

ذیل میں امام ترمذیؒ کی سنن کی خصوصیات درج کی جا رہی ہیں:

1- کبھی امام ترمذیؒ ترجمۃ الباب کسی صحابیؓ کی مشہور حدیث سے منعقد کرتے ہیں، جس کی سند ان کے نزدیک صحیح ہوتی ہے اور اس حدیث کی صحاح ستہ کے مؤلفین نے بھی تخریج کی ہوتی ہے لیکن اس ترجمہ کے تحت اس حکم کو دوسرے صحابی کی حدیث غیر معروف سے ثابت کرتے ہیں اگرچہ اس کی اسناد حدیث منعقد ترجمہ سے کم درجہ کی ہوتی ہے لیکن اس حدیث کو نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

**فی الباب عن فلان و فلان..... الخ**

اور پوری ایک جماعت کا تذکرہ کر دیتے ہیں جس میں اس صحابی کا نام لے لیتے ہیں جس کی حدیث سے ترجمہ منعقد کیا تھا' اس کا فائدہ یہ ہے کہ حدیث غیر مشہور سے واقفیت بھی ہو جاتی ہے اور اگر اس میں کوئی علت خفیہ ہے تو اس کا اظہار بھی کر دیتے ہیں' اسی طرح متن کی کمی و زیادتی کو بھی بیان کر دیتے ہیں۔

(نفع قوت المقتدی' ج 1' ص 8)

-2 ان کی عادت یہ ہے کہ فی الباب عن فلان و فلان کہتے ہیں یعنی بہت سے صحابہؓ کا ذکر کرتے ہیں اور کبھی عن فلان عن ابیہ کہتے ہیں اور اس میں متعدد باتیں ان کے پیش نظر ہوتی ہیں' کبھی تو یہ بتانا ہوتا ہے کہ ان صحابی کے صرف بیٹے ہی نے ان سے روایت کی ہے اور کبھی صحابی کے نام میں اختلاف ہوتا ہے تو بیٹے کا نام التباس دور کرنے کے لئے بیان کر دیتے ہیں لیکن یہ قاعدہ کلیہ نہیں کیونکہ صحابی کے غیر معروف ہونے کی وجہ سے بھی ایسا کر دیتے ہیں۔

-3 عام طور پر جس صحابی کی روایت باب کے تحت لاتے ہیں پھر فی الباب میں اس کا تذکرہ نہیں کرتے مثلاً باب کے تحت اگر حضرت ابو ہریرہؓ کی حدیث لائے تو فی الباب عن ابی ھریرۃؓ نہیں کہیں گے البتہ چند جگہیں مستثنیٰ ہیں مثلاً باب الرکعتین اذا جاء الرجل والامام یخطب. اس باب میں حضرت جابرؓ کی روایت نقل کی ہے اور دوبارہ پھر فی الباب عن جابر کہا ہے۔ حافظ عراقی فرماتے ہیں:

''ممکن ہے حضرت جابرؓ کی دوسری روایت کی طرف اس باب میں اشارہ کر رہے ہوں۔'' (تدریب)

-4 اسی طرح حدیث طویل کو مختصر کر کے آخر میں فرماتے ہیں:

فیہ قصۃ و فیہ کلام اکثر من ھذا.

-5 اسمائے مشترکہ کے درمیان تمیز کرتے ہیں جیسے یزید الفارسی و یزید الرقاشی۔ اسی طرح ان کنیتوں کے درمیان جن میں اشتراک ہوتا ہے اس کے فرق کو بھی ترمذی واضح کر دیتے ہیں جیسے ابو حازم الزاھد' ابو حازم الاشجعی پہلے کا نام سلمہ ابن دینار مدنی اور دوسرے کا نام سلمان کوفی ہے۔ مطلب یہ ہے کہ جہاں کسی طرح کا غموض و خفاء ہوتا ہے' وہاں لازمی طور پر اس کو واضح کر دیتے ہیں۔

-6 اسی طرح سے باب بلا ترجمہ کے لاتے ہیں اور اس میں کسی حدیث کے نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں: فی الباب عن فلان. اس کے ذریعہ سے اس مضمون کی دوسری روایت کی طرف اشارہ کرتے ہیں نیز باب بلا ترجمۃ سے کسی ایسے مسئلہ کی طرف تنبیہ کرنا چاہتے ہیں جس کا تعلق ماقبل کے ترجمۃ الباب سے ہے جیسا کہ ان کے شیخ

امام بخاریؒ کا طرزِ عمل اور طریقہ کار ہے۔

-7 اسی طریقے سے ترجمہ کے تحت حدیث لانے کے بعد کہتے ہیں: **فی الباب عن فلان** یعنی کسی دوسرے صحابی کا یہاں ذکر کرتے ہیں اور پھر اس کے بعد اسی صحابی سے روایت نقل کرتے ہیں جس کی حدیث کی طرف **فی الباب** میں اشارہ کیا گیا تھا' بظاہر ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان صحابی کی یہی حدیث مراد ہے جس کو بعد میں ان سے روایت کر رہے ہیں مثلاً **باب زکوۃ البقر** میں حضرت ابن مسعودؓ کی حدیث کے بعد فرماتے ہیں:

**وفی الباب عن معاذ بن جبلؓ**

اور پھر اس کے بعد حضرت معاذؓ سے تقریباً اسی مضمون کی روایت نقل کی ہے جو ابن مسعودؓ کی روایت میں تھا۔

-8 اسی طرح ترجمہ کے تحت میں کبھی دو مرتبہ **وفی الباب عن فلان** کہتے ہیں جیسے **باب اکل لحوم الجلالة** میں پہلے ابن عمرؓ کی روایت کو لے آئے ہیں اور پھر کہا: **وفی الباب عن ابن عباسؓ** اور ابن عباسؓ کی پوری روایت نقل کر دی ہے اور اس کی تصحیح و تحسین کے بعد فرماتے ہیں:

**وفی الباب عن ابن عمرؓ**

اور روایت نہیں نقل کی۔ بظاہر دوبارہ **فی الباب** کہنے سے ان کی غرض یہ ہے کہ حدیث اوّل کے ہم معنی ابن عمرؓ سے دوسری روایت بھی موجود ہے **کما فی ابی داؤد** وغیرہ۔

-9 عام طور پر اکثر ابواب میں خصوصاً احکام کی حدیث میں ایک ہی حدیث کے درج کرنے پر اکتفا کیا ہے اور اس حدیث کے دیگر طرق یا اس باب کی دیگر روایات کی طرف اشارہ کر دیا ہے' اس لئے احکام کی احادیث کی تعداد ان کی کتاب میں بہت کم ہے لیکن اس کا تدارک **فی الباب عن فلاں** کے ذریعہ کر دیتے ہیں۔ یہ ترمذی کی ایسی خصوصیت ہے جس کی محدثین کی نظر میں بہت اہمیت ہے کیونکہ اس کے ذریعے اس حدیث یا اس مضمون کے روایت کرنے والے صحابہؓ کی تعداد معلوم ہو جاتی ہے اور اس میں ایسا استیعاب کیا ہے جس کی تخریج کے لئے ہزاروں صفحات بھی ناکافی ہوں گے۔ حافظ ابن حجرؒ کی اس میں مستقل تصنیف ہے: **اللباب فیما یقول الترمذی فی الباب**. جو مدینہ منورہ کے کتب خانہ میں موجود ہے' اس میں مصنف نے تخریج روایات کے علاوہ پوری طرح جرح و تعدیل سے کام لیا ہے' **فی الباب** سے بعض لوگوں کو غلط فہمی ہو جاتی ہے کہ امام ترمذی نے جن رواۃ کے اسماء کی طرف اشارہ کیا ہے وہ لوگ بعینہٖ اسی متن کو روایت کر رہے ہیں۔

علامہ سیوطیؒ فرماتے ہیں:
''اس سے وہ حدیث معین مراد نہیں ہوتی بلکہ اس کے ہم معنی دیگر روایات کی طرف اشارہ کرتے ہیں۔''
چنانچہ علامہ عراقی کا کہنا ہے:
''کبھی وہی حدیث معین ہی مراد ہوتی ہے اور کبھی اس مضمون کی دیگر روایات کی طرف اشارہ ہوتا ہے۔'' (تدریب' ص 83)

-10 کبھی ترجمہ کے تحت احادیث غریبہ کو لاتے ہیں اور اسی باب کی دیگر روایات صحیحہ کی طرف ''فی الباب'' سے اشارہ کر دیتے ہیں اگرچہ امام ترمذیؒ کے تخریج روایت کی شرطیں شیخین و ابوداؤد اور نسائی سے کم درجہ رکھتی ہیں لیکن صحت وضعف اور علل حدیث پر بھی تنبیہ کرکے اس کی تلافی کر دیتے ہیں۔
حافظ ابن رجب حنبلی نے شرح علل ترمذیؒ میں تحریر فرمایا ہے:
''امام ترمذیؒ نے اپنی کتاب میں حدیث صحیح وحسن اور غریب کو بیان کیا ہے جن میں بعض مناکیر بھی ہیں خصوصاً فضائل میں لیکن ساتھ ہی اس کی صحت وضعف کو بھی ظاہر کر دیتے ہیں۔''
لیکن علامہ حازمیؒ فرماتے ہیں:
''اگر حدیث ضعیف یا طبقہ رابعہ کی ہوتی ہے تو اس کے ضعف پر تنبیہ کر دیتے ہیں اور اس صورت میں یہ روایت ان روایات صحیحہ فی الباب کے لئے بمنزلہ شاہد و متابع کے بن جاتی ہیں اور امام ترمذیؒ کا اعتماد حقیقت میں وہی روایات صحیحہ ہی ہوتی ہیں جو جمہور کے نزدیک بھی صحیح ہیں۔'' (شروط الائمۃ' ص 44)

-11 امام ترمذیؒ کی عادت ہے کہ عام طور پر دو طرح کے تراجم قائم فرماتے ہیں' ایک ترجمہ سے اہل حجاز جس میں عام طور پر امام شافعی مراد ہوتے ہیں' ان کے مسلک کی تائید مقصود ہوتی ہے اور دوسرے ترجمہ سے اہل عراق جس میں عام طور پر امام ابوحنیفہؒ ہوتے ہیں' اس سے ان کے مسلک کی تائید فرماتے ہیں۔ (عرف الشذی)

-12 امام ترمذیؒ حدیث کی صحت اور حسن کا فیصلہ صادر کرنے کے بعد فرماتے ہیں:
''والعمل علی ھذا عندا ھل العلم أو اکثرا ھل العلم أو عند بعض اھل العلم.''
اس کے ذریعہ سے فقہاء کے مذاہب کا علم ہو جاتا ہے اور بعض ایسے فقہاء کا مسلک معلوم ہوتا ہے جن سے واقفیت امام ترمذیؒ کے واسطہ کے بغیر مشکل ہے۔

-13 اسی طرح امام ترمذیؒ جب کسی حدیث کو حسن یا غریب کہتے ہیں تو عام طور پر ان دونوں

میں سے جو وصف غالب ہوتا ہے اس کو مقدم کرتے ہیں جیسے "باب ما جاء فی الاربع قبل العصر" (جامع الترمذی، ج 1، ص 57)

اس باب کے تحت ابن عمرؓ کی مرفوع روایت "رحم الله امرءً اصلی أربعاً...... الخ." نقل کرنے کے بعد تحریر فرماتے ہیں: "هذا حديث حسنٌ غريبٌ" علامہ عراقی کی رائے ہے کہ حسن و غرابت میں جو وصف غالب ہوتا ہے اس کو مقدم فرماتے ہیں، پس ابن عمرؓ کی یہ حدیث صرف ایک ہی سند سے مروی ہے لیکن حسن کا وصف غالب ہے، اسی ضابطہ کو مصنف نے یہاں بھی ملحوظ رکھا ہے۔ (تدریب، ص 55)

سنن ترمذی میں کتب کی تعداد 46، ابواب کی تعداد 4021 اور احادیث کی تعداد 3956 ہے۔

امام ترمذیؒ کی سنن کی بعض احادیث پر حافظ ابن الجوزی نے تنقید کی ہے اور اس میں سے تیس احادیث کو موضوع قرار دیا ہے تاہم یہ بات مبالغہ آمیز معلوم ہوتی ہے۔ ہزاروں صحیح احادیث کی موجودگی میں چند موضوع یا کچھ ضعیف احادیث کی موجودگی سے کتاب کی اہمیت کم نہیں ہوتی۔

## سنن کی مشہور شروح:

1- قاضی ابوبکر بن العربی (ف 542ھ)...... شرح سنن ترمذی
2- ابن سیّد الناس محمد بن محمد (ف 659ھ) کی شرح
3- حافظ زین الدین العراقی (ف 806ھ) کی شرح
4- حافظ عمر بن ارسلان البلقینی (ف 805ھ) کی العرف الشذی
5- علامہ عبدالرحمٰن مبارک پوری (ف 1353ھ) کی تحفة الاحوذی



# سنن نسائی...... المجتبیٰ

حدیث کی یہ ایک مشہور کتاب ہے جس کا شمار صحاح ستہ میں ہوتا ہے۔ اس کے مصنف امام احمد بن شعیب النسائی ہیں۔ آپ 214ھ یا 215ھ میں پیدا ہوئے اور 13 صفر 303ھ کو فوت ہوئے۔

علم الرجال میں امام نسائی بہت اونچا مقام رکھتے ہیں۔ وہ راویوں کے معاملے میں بہت شدید ہیں اور پوری طرح چھان پھٹک کے بعد روایات لیتے ہیں۔ ان کی شرط اس معاملے میں امام ابوداؤدؒ اور امام ترمذیؒ سے بھی سخت ہے۔

## سنن نسائی کی خصوصیات:

سنن نسائی کی چند اہم خصوصیات یہ ہیں:

1- صحیحین کے بعد سب سے کم ضعیف احادیث اس کتاب میں ہیں اس لئے بعض محدثین صحیح مسلم کے بعد نسائی کو درجہ دیتے ہیں۔

2- سنن نسائی، بخاری اور مسلم کے طریقوں کا مجموعہ ہے اور اس کے ساتھ ساتھ احادیث کی علل کا ذکر بھی ہے۔

3- علل کے بیان میں امام نسائی مہارت رکھتے ہیں، اس لئے کسی ایسے راوی کی روایت کا ذکر نہیں کرتے جس پر وہم کا غلبہ ہو یا جس کی غلطیاں بہت ہوں۔

4- سنن نسائی میں صرف احادیث احکام ذکر کی گئی ہیں۔

5- تراجم ابواب کے لحاظ سے سنن نسائی صحیح بخاری سے کافی مشابہ ہے۔

6- امام نسائی نے اس کتاب میں علم رجال اور علل کے ساتھ ساتھ فقہی مسائل پر بھی اظہار رائے کیا ہے۔

7- امام نسائی نے اس کتاب میں روایت ذکر کرتے ہوئے حدثنا اور اخبرنا میں فرق کیا ہے۔

8- عالی ترین سند میں چار واسطے ہیں اور نازل ترین سند میں دس ذریعے پائے جاتے ہیں۔

## سنن نسائی کی شروح:

سنن نسائی کی مشہور شروح یہ ہیں:

1- امام سیوطی...... زهر الربى على المجتبىٰ

2- امام نور الدین ابوالحسن محمد بن عبدالہادی السندی...... تعلیقات

3- علامہ علی بن سلیمان الدمنتی...... زھر الربی علی المجتبیٰ

4- مولانا عطاء اللہ حنیفؒ (ف 1409ھ)...... التعلیقات السلفیۃ

سنن نسائی میں کتب کی تعداد 51' ابواب کی تعداد 2527 اور احادیث کی تعداد 5774 ہے۔



# سنن ابن ماجہ

یہ کتاب جناب ابوعبداللہ محمد بن یزید بن عبداللہ بن ماجہ القزوینی کی تصنیف ہے۔
209ھ میں پیدا ہوئے اور 273ھ کو وفات پائی۔ ان کی کتاب السنن کو حافظ محمد بن طاہر المقدسی (507ھ) نے صحاح ستہ میں شامل کیا۔ اس کتاب کوصحاح ستہ میں شامل کرنے کی وجہ یہ تھی کہ سنن ابن ماجہ کی احادیث میں زوائد کی ایک کثیر تعداد ہے۔ جو کتب خمسہ میں نہیں ہیں۔ مؤطا امام مالک کوصحاح ستہ میں شامل نہ کرنے کا سبب اس میں مرفوع احادیث کے ساتھ ساتھ موقوف روایات، فتاویٰ صحابہ وتابعین اور امام مالک کی فقہی آراء بھی شامل ہیں۔
سنن ابن ماجہ میں صحیح، حسن اور ضعیف احادیث پائی جاتی ہیں بلکہ منکر اور موضوع احادیث بھی قلیل تعداد میں موجود ہیں اس لئے یہ کتاب بقیہ کتب سے درجے میں کمتر ہے۔
سنن ابن ماجہ میں (ابن الجوزی کی رائے میں) موضوع احادیث کی تعداد 34 ہے۔ البتہ عمر القزوینی (ف 750ھ) نے پانچ، مولانا محمد عبدالرشید نعمانی نے سات اور شیخ البانی نے صرف 32 موضوع حدیثوں کی نشاندہی کی ہے۔ اس میں بعض ثلاثیات بھی ہے۔

## سنن ابن ماجہؒ اور اس کی خصوصیات:

سنن ابن ماجہ ایک اہم کتاب ہے۔ اس کتاب کی افادیت و اہمیت پر علماء محدثین کا اتفاق ہے۔ حافظ ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں:

1- وكتابه في السنن جامع جيد. (تہذیب التہذیب، ج 9، ص 31)
''ان کی کتاب سنن (احکام) میں ایک عمدہ جامع ہے۔''
حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں:
''یہ کتاب نہایت مفید ہے اور مسائل فقہ کے لحاظ سے اس کی ترتیب وتبویب ہے۔''
(الباعث الحثیث، ص 90)
حضرت شاہ عبدالعزیز صاحبؒ نے اس اجمال کی یہ تفصیل فرمائی ہے:
''وفی الواقع از حسن ترتیب وسرد احادیث بے تکرار و اختصار آنچہ ایں کتاب دارد ہیچ از کتب ندارد۔'' (بستان، ص 125)

2- اس کی دوسری نمایاں خصوصیت یہ ہے کہ یہ بہت سی ایسی نادر حدیثوں پر مشتمل ہے جن سے صحاح خمسہ خالی ہیں۔ علامہ ابوالحسن سندی فرماتے ہیں:
''مصنف نے بہت سے ابواب میں ایسی حدیثوں کونقل کیا ہے جو پانچوں مشہور کتابوں

میں نہیں ہیں، اگرچہ وہ ضعاف ہیں لیکن اسی مضمون کی دوسری حدیثیں بھی ہیں جن کو دوسرے محدثین نے اپنی کتابوں میں نقل کیا ہے۔"

-3 مصنف نے مختلف شہروں کی مخصوص روایات کی نشان دہی بھی کی ہے مثلاً "باب کل مسکر حرام" کے تحت دو روایتوں کو نقل کیا ہے:

**(i) حدثنا یونس بن عبدالاعلی ثنا ابن وهب اخبرنا ابن جریج عن ایوب بن هانی عن مسروق عن ابن مسعودؓ ان رسول اللہ ﷺ قال کل مسکر حرام...... الخ.**

اس کے بعد فرماتے ہیں:

"هذا حدیث المصریین." (یہ مصریوں کی حدیث ہے۔)

**(ii) حدثنا علی بن میمون الرقی ثنا خالد بن عیان عن سلیمان بن عبداللہ بن الزبرقان عن یعلی بن شداد بن اوس سمعت معاویة یقول کل مسکر حرام، هذا حدیث الرقیین.** (یہ رقہ والوں کی حدیث ہے۔)

-4 مختلف احادیث کے ذیل میں بعض ایسے واقعات کی طرف اشارہ کیا ہے جس سے حدیث نبوی سے اس عہد کے مسلمانوں کے تعلق کا پتہ چلتا ہے مثلاً:

**"باب ما جاء فیما یستحب من التطوع بالنهار"**

میں حبیب بن ثابت کی روایت نقل کی ہے کہ انہوں نے اس حدیث کے راوی ابو اسحاق سبعی کو مخاطب کر کے فرمایا:

**ما احب ان لی بحدیثک هذا ملاء مسجدک ذهبًا.**

"مجھ کو تم نے جو حدیث سنائی اس کے بدلے میں تمہاری مسجد کے برابر بھرا ہوا سونا لینا بھی پسند نہ کرتا۔"

-5 پانچویں خصوصیت یہ ہے کہ اس میں پانچ ثلاثی حدیثیں بھی ہیں جبکہ امام مسلم و امام نسائی کی سب سے عالی روایات رباعیات ہیں جو سنن ابن ماجہ میں بکثرت موجود ہیں البتہ صحیح بخاری میں 22 اور سنن ابی داؤد و جامع ترمذی میں ایک ایک ہے۔

یہ پانچوں روایات ایک ہی سند سے مروی ہیں، اگرچہ امام ابن ماجہ کے طبقہ کے لحاظ سے بہت عالی ہیں مگر سند کے اعتبار سے ان کا کوئی خاص وزن نہیں ہے، اس کے ایک راوی کثیر بن سلیم پر محدثین نے جرح کی ہے، وہ روایات حسب ذیل ہیں:

-1 **حدثنا جبارة بن المغلس ثنا کثیر بن سلیم سمعت انس بن مالک یقول قال رسول اللہ ﷺ من احب ان یکثر اللہ خیر بیته فلیتوضا اذا حضر غداءه واذا رفع. (باب الوضوء عندالطعام)**

-2 حدثنا جبارة بن المغلس ثنا كثير بن سليم عن انس بن مالک قال ما رفع من بین یدی رسول اللهﷺ فضل شواء قط ولا حملت معه طنفسة. (باب الشواء)

-3 حدثنا جبارة بن المغلس ثنا کثیر بن سلیم عن انس بن مالک قال قال رسول اللهﷺ الخیر اسرع الی البیت الذی یغشی من الشفرة الی سنام البعیر. (باب الضیافة)

-4 حدثنا جباره بن المغلس ثنا کثیر بن سلیم سمعت انس بن مالک یقول قال رسول اللهﷺ ما مررت بلیلة اسری بی بملاء الا قالوا مر امتک بالحجامة. (باب الحجامة)

-5 حدثنا جبارۃ بن المغلس ثنا کثیر بن سلیم عن انس بن مالک قال قال رسول اللهﷺ ان هذا الامة مرحومة عذابها بایدیها فاذا کان یوم القیامة دفع الی کل رجل من المسلمین رجلاً من المشرکین فیقال هذه فداء ک من النار. (باب صفة اُمت محمدﷺ)

## سنن ابن ماجہؒ کے متعلق امام ابوزرعہ رازیؒ کا ارشاد:

عبداللہ بن عبدالکریم ابن فروخ رازی' المتوفی 264ھ علم حدیث کے مشہور امام ہیں' جن کے متعلق امام طحاوی فرماتے ہیں کہ ابو حاتم' ابو زرعہ' ابو دارہ یہ تین رے میں ایسے اشخاص ہیں جن کی نظیر اس وقت روئے زمین پر موجود نہیں۔ (تذکرہ' ج 2' ص 30)

علامہ ذہبی' ابوزرعہ کے متعلق خود فرماتے ہیں:

کان من افراد الدهر حفظا وذکاءً و دینا و عملاً و علمًا. (تذکرہ' ج 2' ص 30)

''یہ حفظ حدیث' ذکاوت' دین داری اور علم و عمل کے لحاظ سے ان لوگوں میں سے تھے جو یکتائے زمانہ ہوئے۔''

انہوں نے سنن ابن ماجہ کو دیکھ کر یہ سند عطا فرمائی:

''اگر یہ کتاب لوگوں کے ہاتھ میں پہنچ گئی تو فن حدیث کی اکثر جوامع اور مصنفات بیکار و معطل ہو کر رہ جائیں گی۔'' (بستان' ص 122)

حافظ ابوزرعہ کی یہ پیشین گوئی حرف بہ حرف پوری ہوئی' آج ہمارے سامنے بہت سی حدیث کی کتابیں ہیں' جو صحت و قوت اسناد کے لحاظ سے اس سے کہیں فائق ہیں مگر ان کو وہ مقبولیت حاصل نہیں جو سنن ابن ماجہ کو ملی جیسے صحیح ابن حبان' جس کے متعلق مؤرخ ابن العماد حنبلی نے تصریح کی ہے:

واکثر النقاد علی ان صحیحه اصح من سنن ابن ماجه. (شذرات ترجمہ ابن حبان)

''اور اکثر ناقدین حدیث کا خیال ہے کہ صحیح ابن حبان سنن ابن ماجہ سے اصح ہے۔''

سنن ابن ماجہ میں مقدمے کے علاوہ 37 کتب' 1512 ابواب' 4341 احادیث ہیں۔ (احادیث کی یہ تعداد فواد عبدالباقی کی گنتی کے مطابق ہے۔ ڈاکٹر مصطفیٰ اعظمی کی گنتی کے مطابق احادیث کی تعداد 4397 ہے۔)

سنن ابن ماجہ کی 3002 احادیث بقیہ کتب میں موجود ہیں۔ احادیث زوائد 1339 ہیں اور زوائد میں صحیح احادیث کی تعداد 428 ہے۔ زوائد میں 613 احادیث ضعیف ہیں اور 99 انتہائی ضعیف ہیں۔

## سنن ابن ماجہ کی شروح:

-1 حافظ جلال الدین السیوطی کی شرح...... مصباح الزجاجه علی سنن ابن ماجه

-2 الشیخ السندی المدنی (ف 1128ھ)...... شرح سنن ابن ماجه

-3 مولانا محمد علی جانباز...... افجاز الحاجة شرح سنن ابن ماجه



# تعریف علوم الحدیث

علوم الحدیث سے مراد ان قواعد کی معرفت کا علم ہے جن کے ذریعے سے راوی اور روایت کے بارے میں معلومات حاصل ہوں۔ ابو شامہ (ف 665ھ) نے علوم الحدیث کو تین اقسام میں تقسیم کیا ہے:

1- متون حدیث کا حفظ' مشکل الفاظ کا علم اور اخذ کردہ مسائل کی معرفت
2- اسانید کا حفظ' راویوں کا علم اور صحیح اور ضعیف کی پہچان
3- حدیث کی جمع' کتابت' سماع' طرق کا حصول' طلب علم کی کوشش اور اس کو حاصل کرنے کے لئے سفر کرنا

محدثین کرام نے علوم حدیث کو ایک سو کے قریب علوم میں تقسیم کیا ہے۔ ان میں سے ہر علم بذات خود فن کی حیثیت رکھتا ہے۔

## موسوعة الحدیث (حدیث انسائیکلوپیڈیا):

رسول اللہ ﷺ کی احادیث کا مجمع شکل میں دیکھنا ہر محدث کا خواب رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ نے جسے بھی ہمت دی' اس نے ہی کام کرنے کی کوشش کی۔

اوائل محدثین کرام کی احادیث جمع کرنے کی کوششیں مندرجہ ذیل صورتوں میں نظر آتی ہیں:

1- امام طبرانی (ف 360ھ) کی معاجم ثلاثہ (کبیر' اوسط اور صغیر)۔ حاجی خلیفہ کے مطابق صرف ''معجم کبیر'' میں پچیس ہزار احادیث ہیں۔
2- حافظ ابن کثیر (ف 774ھ) نے ''جامع المسانید'' کے نام سے صحابہ کرام کی تمام مسانید جمع کرنے کی سعی کی۔
3- حافظ سیوطی (ف 911ھ) نے ''الجامع الکبیر'' کے نام سے ایک مجموعہ تیار کیا جس میں مکررات سمیت بیالیس ہزار احادیث جمع کیں۔ مکررات کو حذف کرنے کے بعد ان کی تعداد 31624 احادیث ہے جیسا کہ المتقی الہندی (ف 975ھ) نے ''کنز العمال'' میں یہ احادیث بیان کی ہیں۔ ''کنز العمال'' کی احادیث کی تعداد 46624 ہے۔

ان مجموعوں کے علاوہ مختلف محدثین کی کاوشیں یہ ہیں:

4- ابن اثیر جزری (ف 606ھ)' جامع الأصول فی أحادیث الرسول...... احادیث کی تعداد 9523 ہے۔

5- حافظ ابن حجر (ف 852ھ)' المطالب العالیه بزوائد المسانید الثمانیه...... احادیث کی تعداد 4702 ہے۔
6- سیوطی (ف 911ھ)' الجامع الصغیر...... تعداد احادیث 10031 ہے۔
7- عبدالرؤف مناوی (ف 1031ھ)' کنوز الحقائق فی حدیث خیر الخلائق...... تعداد احادیث دس ہزار ہے۔
8- عبدالرؤف مناوی' الجامع الأزھر فی أحادیث النبی الأنور...... تعداد احادیث تیس ہزار ہے۔
9- محمد بن سلیمان الفاسی المغربی (ف 1093ھ)' جمع الفوائد من جامع الأصول و مجمع الزوائد...... تعداد احادیث 10121 ہے۔
10- محمد ناصر الدین الألبانی (ف 1420ھ)' صحیح الجامع الصغیر و زیادته...... تعداد احادیث 8058 ہے۔
11- محمد ناصر الدین الألبانی' ضعیف الجامع الصغیر و زیادته...... تعداد احادیث 6469 ہے۔

ان مجموعوں کے باوجود اس بات کی ضرورت ہے کہ ایک ایسا مجموعہ مرتب کیا جائے جس میں تمام صحیح اور حسن احادیث جمع کر دی جائیں۔



# تدوین حدیث

حدیث نبوی کی تدوین کا آغاز رسول اللہ ﷺ کی زندگی میں ہو گیا تھا۔ یہ صحیح ہے کہ آپ ﷺ نے شروع میں کتابت حدیث سے منع فرمایا' تاہم بعد میں اجازت دے دی اسی لئے صحابہ کرامؓ کی ایک بڑی تعداد نے احادیث کو لکھنا شروع کر دیا۔ مندرجہ ذیل احادیث سے مزید وضاحت ہوتی ہے:

1- حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ کی حدیث: ''میں رسول اللہ ﷺ سے سنی ہوئی ہر بات یاد کرنے کی غرض سے لکھ لیتا تھا تو قریش کے افراد نے مجھے منع کیا کہ رسول ﷺ ایک بشر ہیں' کبھی خوشی اور کبھی خفگی کی حالت میں ہوتے ہیں' اس لئے بلاامتیاز آپ ﷺ کی ہر بات لکھ لینا مناسب نہیں ہے' تو میں رُک گیا۔ آپ ﷺ سے اس بات میں پوچھا تو اس پر رسول اکرم ﷺ نے اپنے منہ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا: لکھو! اس ذات کی قسم جس کے ہاتھ میں میری جان ہے' اس منہ سے سوائے حق کے اور کچھ نہیں نکلتا۔''

(سنن دارمی' مقدمہ' باب من رخص فی کتابۃ العلم' حدیث 489)

2- حضرت ابوہریرۃ کی حدیث: ''صحابہ کرامؓ میں آپ ﷺ کی حدیثیں بیان کرنے والا مجھ سے زیادہ کوئی نہیں' بجز عبداللہ بن عمرو کے کیونکہ وہ لکھا کرتے تھے اور میں نہیں لکھتا تھا۔'' (صحیح بخاری' کتاب العلم' باب کتابۃ العلم' حدیث 113)

3- حضرت ابوہریرہؓ کی حدیث: ''کسی انصاری صحابی نے رسول اکرم ﷺ کی خدمت میں آ کر اپنے حافظے کی کمزوری کی شکایت کی تو آپ ﷺ نے فرمایا: اپنے داہنے ہاتھ سے مدد لو (یعنی لکھ لیا کرو)۔'' (سنن الترمذی' ابواب العلم' 39/5)

4- فتح مکہ (8ھ) کے موقع پر رسول اکرم ﷺ نے خطبہ ارشاد فرمایا تو ایک یمنی شخص نے درخواست کی: یا رسول اللہ ﷺ! مجھے لکھ دیجئے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ابو شاہ کے لئے لکھ دو۔'' (صحیح بخاری: کتاب العلم' باب کتابۃ العلم' حدیث 112)

5- حضرت انس کی حدیث: ''اس علم (یعنی حدیث) کو قلم بند کر لو۔'' (سنن دارمی' مقدمہ' حدیث 497)

6- حضرت رافع بن خدیج کی حدیث: ''میں نے رسول اکرم ﷺ کی خدمت میں عرض کیا: ہم آپ ﷺ سے بعض باتیں سنتے ہیں' کیا ہم انہیں لکھ لیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: لکھ لو اس میں کوئی حرج نہیں۔'' (التدریب: 286)

7- آپ ﷺ کی عمرو بن حزم گورنر یمن کے نام تحریری ہدایات جس میں صدقات، دیات، فرائض اور سنتیں ذکر کی گئی ہیں۔ (جامع بیان العلم و فضلہ: 71/1)
8- رسول اللہ ﷺ نے اپنے وصال سے قبل بیماری میں فرمایا: ''کوئی لکھنے والی چیز لے آؤ تا کہ میں تمہیں لکھ کر دے دوں اور تم گمراہ ہونے سے بچ جاؤ۔'' (صحیح بخاری، باب کتابة العلم، حدیث 114)
9- مہاجرین اور انصار، مسلمانوں اور یہودیوں کے درمیان لکھے ہوئے معاہدے۔

مندرجہ بالا احادیث اور امثال سے واضح ہوتا ہے کہ عہدی نبوی میں کتابت کا آغاز ہو چکا تھا اور مختلف مواقع پر چیزیں لکھی گئیں اور صحابہ کرامؓ کو آپ ﷺ نے اس کی ہدایت کی اور حوصلہ افزائی فرمائی۔ عہد صحابہ میں مدون شدہ ایک اہم ذخیرہ حدیث ملتا ہے۔

## صحابہ کرامؓ کے دور میں تدوین حدیث:

1- حضرت ابوبکر صدیقؓ کی حضرت انس بن مالکؓ کے نام کتاب جس میں فرائض صدقہ ذکر کئے گئے جو رسول اللہ ﷺ نے مقرر کئے تھے۔ (مسند احمد: 11/1)
2- حضرت عمر بن خطاب کا عتبہ بن فرقد کے نام خط جس میں بعض سنن درج تھیں۔ (مسند احمد: 16/1)
3- صحیفہ علی، جس میں دیت، قیدی اور مسلمان کو کافر کے بدلے میں قتل نہ کرنے کے بارے میں درج تھا۔ (صحیح بخاری، کتاب العلم، باب کتابة العلم، حدیث 111)
4- صحیفہ سعد بن عبادۃ انصاریؓ (سنن الترمذی، الاحکام، باب ما جاء فی الیمین مع الشاھد، حدیث 1343، 627/2)
5- صحیفہ عبداللہ بن ابی اوفی (صحیح بخاری، کتاب الجہاد، حدیث 2818)
6- نسخہ سمرۃ بن جندب (تہذیب التہذیب: 236/4)
7- حضرت ابورافعؓ، مولی النبی ﷺ کی کتاب، جس میں استفتاح نماز کے بارے میں احادیث مذکور ہیں۔ (خطیب بغدادیؒ، الکفایة: 330)
8- حضرت ابوہریرہؓ کی کتابیں (جامع بیان العلم و فضلہ: 73/1)
9- صحیفہ ابوموسیٰ اشعریؓ (صبحی السامرائی نے اپنی کتاب کے مقدمے میں اس کا ذکر کیا ہے۔)
10- صحیفہ جابر بن عبداللہؓ (طبقات کبری: 467/5، ذہبی، تذکرۃ الحفاظ: 43/1)
11- صحیفہ صادقہ، حضرت عبداللہ بن عمرو بن العاصؓ۔ امام احمد نے اپنی مسند میں یہ صحیفہ مکمل نقل کیا ہے۔ (جامع بیان العلم و فضلہ: 73/1، مسند احمد: 158/2-226، سنن دارمی،

مقدمہ' حدیث 502)

12- صحیفہ ابوسلمہ نبیط بن شریط الاشجعی الکوفی (تاریخ التراث العربی' 55)

13- صحیفہ صحیحہ ہمام بن منبہ' جس میں حضرت ابوہریرہؓ سے مروی 138 احادیث بیان کی گئی ہیں۔ ڈاکٹر حمیداللہ کی تحقیق سے شائع ہو چکا ہے۔

## تابعین کے دور میں تدوین حدیث:

تابعین کے دور میں مندرجہ ذیل حضرات کے نام ملتے ہیں جنہوں نے حدیث لکھی' ان کے اجزاء مشہور ہیں اور روایت کئے گئے:

1- ابوالزبیر محمد بن مسلم بن تدرس الاسدی (ف 126ھ)' حضرت جابرؓ کی احادیث روایت کرتے ہیں۔

2- ابوعدی الزبیر بن عدی الحمدانی الکوفی (ف 131ھ)

3- ابوالعشراء الدارمی' اسامۃ بن مالک

4- زید بن ابی انیسہ ابو اسامہ الرہاوی (ف 125ھ)

5- ایوب بن ابی تمیمہ السختیانی (ف 131ھ)

6- یونس بن عبید بن دینار العبدی (ف 139ھ)

7- ابوبردہ برید بن عبداللہ بن ابی بردۃ

8- حمید بن ابی حمید الطویل (ف 142ھ)

9- ہشام بن عروۃ بن الزبیر (ف 146ھ)

10- ابوعثمان عبیداللہ بن عمر بن حفص بن عاصم بن عمر بن الخطاب (ف 147ھ)

(دیکھئے: تاریخ التراث العربی: 261/1)

تدوین حدیث کا اس وقت باقاعدہ آغاز ہوا جب حضرت عمر بن عبدالعزیز نے مدینہ کے عامل (گورنر) ابوبکر بن عمرو بن حزم کو ہدایت بھیجی تھی کہ عمرۃ بنت عبدالرحمٰن اور قاسم بن محمد کے پاس جو علم (یعنی ذخیرہ حدیث) ہے' اسے قلمبند کریں۔ اسی طرح انہوں نے دیگر علمائے کرام کو لکھا کہ جو احادیث آپ کے پاس ہوں' انہیں جمع کر لیں لیکن ابن حزم کا یہ جمع کردہ ذخیرہ حضرت عمر تک نہ پہنچ سکا اور ان کی وفات ہو گئی۔

اس محنت میں اصل حصہ امام ابن شہاب زہری (ف 124ھ) کا ہے جنہوں نے حضرت عمر بن عبدالعزیز کی دعوت قبول کرتے ہوئے احادیث جمع کرنا شروع کیں اور ایک بڑی تعداد جمع کر کے حضرت عمر کو پیش کر دی اور انہوں نے تمام علاقوں میں اس کے نسخے بھجوا دیئے۔ اسی طرح امام زہری نے دوسری صدی ہجری میں تدوین حدیث کی بنیاد رکھی اور آئندہ آنے والوں

کے لئے ایک مضبوط اساس فراہم کر دی۔

دوسری صدی ہجری میں مندرجہ ذیل بزرگوں نے تدوین حدیث کی خدمت انجام دیں:

1- مکہ میں عبدالملک بن عبدالعزیز بن جریج (ف 150ھ)
2- مدینہ میں محمد بن اسحٰق (ف 151ھ)
3- یمن میں معمر بن راشد (ف 153ھ)
4- بصرہ میں سعید بن ابی عروبۃ (ف 156ھ)
5- شام میں ابوعمرو عبدالرحمٰن بن عمرو الاوزاعی (ف 156ھ)
6- مدینہ میں عبدالرحمٰن بن ابی ذئب (ف 158ھ)
7- بصرہ میں الربیع بن صبیح (ف 160ھ)
8- بصرہ میں شعبہ بن الحجاج (ف 160ھ)
9- کوفہ میں ابوعبداللہ سفیان الثوری (ف 161ھ)
10- مصر میں لیث بن سعد (ف 175ھ)
11- بصرہ میں حماد بن سلمہ بن دینار (ف 176ھ)
12- مدینہ میں امام مالک بن انس (ف 179ھ) نے مؤطا تصنیف کی۔
13- خراسان میں عبداللہ بن المبارک (ف 181ھ)
14- واسط میں ہشیم بن بشر (ف 188ھ)۔
15- رے میں جریر بن عبدالحمید الضبی (ف 188ھ)
16- عبداللہ بن وہب (ف 197ھ) نے جامع تیار کی۔
17- مکہ میں سفیان بن عیینہ (ف 198ھ)
18- وکیع بن الجراح الرؤاسی (ف 197ھ)
19- عبدالرزاق بن ہمام الصنعانی (ف 211ھ) نے "المصنف" لکھی۔
20- سنن کے مصنف سعید بن منصور (ف 227ھ)
21- ابن ابی شیبہ (235ھ) جنہوں نے "المصنف" تحریر کی۔

ان تمام محدثین کرام کی تالیف کا طریقہ یہ تھا کہ وہ ایک طرح کی احادیث جمع کر کے انہیں مختلف ابواب میں تقسیم کر دیتے تھے۔ ان احادیث میں احادیث نبویہ، اقوال صحابہ اور فتاوی تابعین سب شامل ہوتے تھے۔ ان کتابوں کے مختلف نام ملتے ہیں مثلاً مصنف، سنن، جامع اور مؤطا۔

تیسری صدی میں بھی تدوین حدیث کا کام جاری رہا۔ اس عرصے کی تصنیفات میں دو نمایاں صفات نظر آتی ہیں:

1- صرف مرفوع احادیث جمع کرنے کی کوشش کی گئی' اقوال صحابہ و تابعین حذف کر دیئے گئے۔
2- تصنیف میں مسانید کا طریقہ اپنایا گیا یعنی صحابہ کے اسمائے گرامی کی ترتیب پر احادیث مرتب کی گئیں۔

اس زمانے کی اوّلیں مسانید کے مرتب حضرات مندرجہ ذیل ہیں:

•عبدالملک بن عبدالرحمٰن الذماری (ف 200ھ)' •ابوداوٗد الطیالسی (ف 204ھ)' •محمد بن یوسف الفریابی (ف 212)' •اسد بن موسیٰ الاموی (ف 212ھ)' •عبیداللہ بن موسیٰ العبی (ف 213ھ)' •عبداللہ بن الزبیر الحمیدی (ف 219ھ)' •احمد بن منیع البغوی (ف 224ھ)' •نعیم بن حماد الخزاعی (ف 228ھ)' •مسدد بن مسرہد البصری (ف 228ھ)' •ابوالحسن بن الجعد الجوہری (ف 230ھ)' •عبداللہ بن محمد الجعفی المسندی (ف 229ھ)' •یحییٰ بن معین (ف 233ھ)' •ابوخیثمہ زہیر بن حرب (ف 234ھ)' •ابوبکر عبداللہ بن محمد بن ابراہیم بن عثمان ابن ابی شیبہ (ف 235ھ)' •اسحٰق بن راہویہ (ف 238ھ)' •احمد بن حنبل (ف 240ھ)' •خلیفہ بن خیاط (ف 240ھ)' •الحسین ابراہیم بن نصر السعدی (ف 242ھ)' •ابومحمد الحسن بن علی الحلوانی (ف 242ھ)' •عبد بن حمید (ف 249ھ)' •اسحٰق بن منصور (ف 251ھ)' •محمد بن ہشام السدوسی (ف 251ھ)' •عبداللہ بن عبدالرحمٰن الدارمی (ف 255ھ)' •احمد بن سنان القطان الواسطی (ف 256ھ)' •محمد بن مہدی (ف 272ھ)' •بقی بن مخلد (ف 276ھ) اصل کتاب مفقود ہے' اس کا صرف مقدمہ طبع ہو چکا ہے' •الحارث بن محمد بن ابی اسامۃ داہر التمیمی (ف 282ھ)' •ابوبکر احمد بن عمرو البزار (ف 292ھ)' •ابراہیم بن معقل النسفی (ف 295ھ)

چوتھی صدی میں ترتیب مسانید کا سلسلہ جاری رہا۔ اس عہد میں ان محدثین نے مسانید مرتب کیں:

•الحسن بن سفیان بن عامر النسوی (ف 303ھ)' •احمد بن علی بن المثنی التمیمی الموصلی (ف 307ھ)' •ابوبکر محمد بن ہارون الرؤیانی (ف 307ھ)' •ابوحفص عمر بن محمد بن بجیر الہمدانی السمرقندی (ف 311ھ) ان کی کتاب الجامع المسند کے نام سے معروف ہے' •ابوالعباس اسحٰق بن سراج (ف 313ھ)' •ابومحمد عبدالرحمٰن بن ابی حاتم الرازی (ف 327ھ)' •ابوسعید الہیثم بن کلیب بن شریح الشاشی (ف 335ھ) ان کی مسند طبع ہو چکی ہے' •ابونعیم الاصبہانی (ف 430ھ)

ان تمام محدثین کی مسانید میں سوائے ''مسند احمد بن حنبل'' کے اکثر مفقود یا مخطوط ہیں۔ ان مسانید کی احادیث عموماً صحیح ہیں' تاہم ان کے ساتھ حسن اور ضعیف بھی شامل ہیں۔ اس وجہ سے ان کتب پر کلیتہً اعتماد مشکل تھا۔ اسی ضرورت کو مدنظر رکھتے ہوئے یہ محسوس کیا گیا کہ صرف

صحیح احادیث کا مجموعہ تیار کیا جانا چاہیے چنانچہ امام محمد بن اسماعیل بخاریؒ نے حدیث کا وہ پہلا مجموعہ تیار کیا جس میں صرف صحیح احادیث نبویہ کو فقہی ابواب پر مرتب کیا گیا ہے۔ انہی کے نقش قدم پر چلتے ہوئے' ان کے شاگرد امام مسلم بن حجاج نیشاپوری نے اپنی کتاب مرتب کی اور اس میں صرف صحیح احادیث جمع کیں۔

ان دونوں محدثین کرام کے بعد ان کے ہم عصر دوسرے محدثین نے بھی فقہی ترتیب پر کتب تصنیف کیں' مثلاً امام ابوداؤد سلیمان بن اشعث البجستانی' امام محمد بن عیسیٰ بن سورۃ السلمی الترمذی' امام ابوعبدالرحمٰن احمد بن شعیب بن علی النسائی' امام محمد بن یزید بن ماجہ

اس تفصیل سے یہ بات بالکل واضح ہے کہ چوتھی صدی کے آغاز تک احادیث مکمل طور پر مدون ہو چکی تھیں۔ اس کے بعد صرف ضمنی کام ہوتے رہے جن میں استدراک' استخراج اور تلخیص کا کام شامل ہے۔

(تفصیل کے لئے دیکھئے: •فواد سزگین: تاریخ التراث العربی •اکرم ضیاء العمری: بحوث فی تاریخ السنة المشرفة' •محمد ابوزہرہ: الحدیث والمحدثون' •مناظر احسن گیلانی: تدوین حدیث' •محمد حمید اللہ: مقدمہ صحیفہ ھمام بن منبہ' •خالد علوی: حفاظت حدیث)

# طبقہ — طبقات

لغوی طور پر طبقہ سے مراد کسی ایک وصف میں مشترک افراد ہیں' اصطلاحی معنی میں وہ افراد جو عمر اور استاد سے حدیث سننے میں ہم عصر ہوں۔

اس علم کا فائدہ یہ ہے کہ ایک قسم کے افراد کے تشابہ سے بچاؤ ہو جاتا ہے خصوصاً جبکہ وہ نام' کنیت اور نسبت میں مشترک ہوں۔

مشہور کتب طبقات یہ ہیں:

- طبقات کبریٰ ابن سعد (ف 230ھ)
- طبقات خلیفہ بن خیاط (ف 240ھ)
- طبقات مسلم بن الحجاج (ف 261ھ)

## طبقات الرواۃ:

حدیث کے راویان کرام کو دو طبقات میں تقسیم کیا جا سکتا ہے:

1- صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین...... صحابہ کو بھی مزید طبقات میں تقسیم کیا جاتا ہے۔ مشہور تقسیم امام حاکم کی ہے' انہوں نے صحابہ کے بارہ طبقات قائم کئے ہیں۔

لکھیں، معجزات کا انکار کیا، آیات قرآنیہ کی تحریف کی۔ بہت سے لوگوں کو انگلینڈ ڈگریاں لینے کے لئے بھیجا گیا۔ وہاں سے وہ گمراہی، الحاد، زندیقیت لے کر آئے۔ مستشرقین نے ان کو اسلام سے منحرف کر دیا۔ اسلام پر اعتراضات کئے جو ان کے نفوس میں اثر کر گئے اور علماء سے تعلق نہ ہونے کی وجہ سے مستشرقین سے متاثر ہو کر ایمان کھو بیٹھے۔ انگریزوں نے سکول اور کالجوں میں الحاد اور زندقہ کی جو تخم ریزی کی تھی، اس کے درخت مضبوط اور بارآور ہو گئے اور ان درختوں کی قلم جہاں لگتی چلی گئی، وہیں ملحدین اور زندیق پیدا ہوتے چلے گئے۔''(31)

مسلمانوں کے خلاف انگریزوں کی سازشوں کے اثرات ظاہر ہونے لگے، فتنۂ انکار حدیث ان سازشوں کی ایک اہم کڑی تھی چنانچہ ہندوستان میں فتنۂ انکار حدیث کے اسباب اور اثرات کا نقشہ کھینچتے ہوئے مولانا مودودیؒ لکھتے ہیں:

''تیرہویں صدی میں یہ حملہ ایسے وقت میں ہوا جبکہ مسلمان ہر میدان میں پٹ چکے تھے۔ ان کے اقتدار کی اینٹ سے اینٹ بجائی جا چکی تھی، ان کے ملک پر دشمنوں کا قبضہ ہو چکا تھا اور ان کو معاشی حیثیت سے بُری طرح کچل ڈالا گیا تھا، ان کا نظام تعلیم درہم برہم کر دیا گیا تھا اور ان پر فاتح قوم نے اپنی تعلیم، اپنی تہذیب، اپنی زبان، اپنے قوانین اور اپنے اجتماعی و سیاسی اور معاشی اداروں کو پوری طرح مسلط کر دیا تھا۔

ان حالات میں جب مسلمانوں کو فاتحین کے فلسفہ و سائنس اور ان کے قوانین اور تہذیبی اصولوں سے سابقہ پیش آیا تو قدیم زمانے کے معتزلہ کی بہ نسبت ہزار درجہ زیادہ سخت مرعوب ذہن رکھنے والے معتزلہ ان کے اندر پیدا ہونے لگے۔ انہوں نے یہ سمجھ لیا کہ مغرب سے جو نظریات، جو افکار و تخیلات، جو اصول تہذیب و تمدن اور جو قوانین حیات آ رہے ہیں، وہ سراسر معقول ہیں۔ ان پر اسلام کے نقطۂ نظر سے تنقید کر کے حق و باطل کا فیصلہ کرنا محض تاریک خیالی ہے۔ زمانے کے ساتھ ساتھ چلنے کی صورت بس یہ ہے کہ اسلام کو کسی نہ کسی طرح ان کے مطابق ڈھال دیا جائے۔''(32)

## 2- مستشرقین کی خوشہ چینی:

مستشرقین نے مسلمانوں کے بنیادی عقائد کو متزلزل کرنے کے لئے حدیث رسولﷺ کے بارے میں مختلف شکوک و شبہات اور بے بنیاد اعتراضات پیش کر کے حدیث پر مسلمانوں

کے اعتماد کو اُٹھانے کی سرتوڑ کوششیں کیں جس کے اثرات برصغیر کے منکرین حدیث پر بھی پڑے۔ یہی وجہ ہے کہ حدیث کے بارے میں یہاں کے منکرین حدیث کے بڑے بڑے شبہات اور مستشرقین کے شبہات میں مماثلت پائی جاتی ہے جس سے یہ واضح نتیجہ نکلتا ہے کہ برصغیر پاک و ہند میں انکار حدیث کا ایک اہم سبب مستشرقین کی حدیث رسول ﷺ کے خلاف علمی فتنہ انگیزیاں ہیں۔ مستشرقین کے فتنۂ انکار حدیث کے محرک ہونے کی دلیل کے لئے پروفیسر عبدالغنی 'منکرین حدیث کے اعتراضات' کے عنوان کے تحت لکھتے ہیں:

''ان لوگوں کے اکثر اعتراضات مستشرقین یورپ ہی کے اسلام پر اعتراضات سے براہ راست ماخوذ ہیں مثلاً حدیث کے متعلق اگر گولڈ زیہر (Gold Ziher)، سپرنگر (Sprenger) اور ڈوزی (Dozy) کے لٹریچر کا مطالعہ کیا جائے تو آپ فوراً اس نتیجہ پر پہنچیں گے کہ منکرین حدیث کی طرف سے کئے جانے والے بڑے بڑے اعتراضات من و عن وہی ہیں جو ان مستشرقین نے کئے ہیں۔''(33)

برصغیر کے فتنہ انکار حدیث میں مستشرقین کے لٹریچر کے اثرات کو مولانا محمد فہیم عثمانی ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں:

''افسوس تو زیادہ اس بات کا ہے کہ سب کچھ دشمنان اسلام کی پیروی میں ہو رہا ہے۔ مستشرقین یورپ کے سفیہانہ اعتراضات کی اندھادھند تقلید سے زیادہ کچھ نہیں۔ یہ ڈھائی سو برس بعد احادیث کے قلمبند ہونے کی باتیں اور اس طرح حدیث کے ذخیرے کو ساقط الاعتبار ثابت کرنے کی سکیمیں، یہ رجال حدیث کی ثقاہت پر اعتراضات اور یہ عقلی حیثیت سے احادیث پر شکوک و شبہات کا اظہار، یہ سب کچھ مستشرقین یورپ کی اُتارن ہیں جن کو منکرین حدیث پہن پہن کر اتراتے ہیں۔''(34)

اسی حقیقت کو مولانا مفتی ولی حسن ٹونکی نے یوں بیان کیا ہے:

''اور عجیب بات ہے کہ موجودہ دور کے منکرین حدیث نے بھی اپنا ماخذ و مرجع انہی دشمنان اسلام، مستشرقین کو بنایا ہے اور یہ حضرات انہی کے نقش قدم پر چل رہے ہیں اور جو اعتراضات و شبہات ان مستشرقین نے اسلام کے بارے میں پیش کئے ہیں، وہی اعتراضات و شبہات یہ منکرین حدیث بھی پیش کرتے ہیں۔''(35)

برصغیر پاک و ہند میں انکار حدیث کے فتنے کے اُٹھتے ہی اس خطے کے مسلمانوں میں منکرین حدیث کے خلاف نفرت کی لہر دوڑ گئی۔ علماء کرام اور محققین اسلام نے منکرین حدیث

کے مبنی بر انکار حدیث اعتراضات کی تردید کے لئے بیسیوں کتب لکھیں، مختلف رسائل میں حجیت حدیث پر مقالے شائع ہوئے۔ قلمی کاوشوں کے ساتھ ساتھ دینی اجتماعات میں فتنۂ انکار حدیث کے خلاف آواز اٹھائی گئی۔ جوں جوں منکرین حدیث آگے بڑھتے گئے اور نئے نئے شبہات لاتے گئے، توں توں حجیت حدیث پر بھی زیادہ وزنی دلائل پیش کئے جاتے رہے۔ منکرین حدیث کے ساتھ مختلف علماء کرام کے علمی مناظرے بھی ہوئے مگر منکرین حدیث نہ صرف اپنے مؤقف پر قائم رہے بلکہ نئے نئے حیلوں بہانوں سے انکار حدیث کے شبہات سامنے لاتے رہے۔ منکرین حدیث نے اپنے مشن کو باقاعدگی اور مقرر پروگرام کے تحت آگے بڑھایا مگر اپنی پوری قوتوں کو بروئے کار لانے کے باوجود منکرین حدیث انحطاط کا شکار ہوتے چلے گئے۔ حجیت حدیث پر متعدد کتب لکھے جانے کے باعث منکرین حدیث کو منہ کی کھانی پڑی۔ انہیں معاشرہ میں نفرت کی نگاہ سے دیکھا جانے لگا اور حجیت حدیث پر برصغیر کے ادب کے خاطرخواہ نتائج نکلنے لگے۔

# حوالہ جات


1- ولی الدین، امام، محمد بن عبداللہ، مشکوٰۃ المصابیح، کتاب الایمان باب الاعتصام بالکتاب والسنہ
2- صادق سیالکوٹی، محمد، ضرب حدیث، سیالکوٹ، مکتبہ کتاب وسنت، 1961ء، ص 48
3- ابن حزم، امام، ابو محمد علی بن احمد، الاحکام فی اصول الاحکام، مصر مکتبہ الخانجی، شارع عبدالعزیز، 1920ء، ج 1، ص 114
4- نجم الغنی، محمد، مذاہب الاسلام، انڈیا لکھنؤ، مطبع منشی نولکشور، 1924ء، ص 101
5- ولی حسن ٹونکی، مفتی، عظیم فتنہ، کراچی 1984ء، ص 22
6- امام ابن حزم، ابو محمد علی احمد، الاحکام فی اصول الاحکام مصر مکتبہ الخانجی، شارع عبدالعزیز، 1920ء، ج 1، ص 119
7- مودودی، سید ابوالاعلیٰ، سنت کی آئینی حیثیت، لاہور اسلامک پبلی کیشنز لمیٹڈ 1963ء، ص 14
8- امرتسری، ثناء اللہ، مولانا، حجیت حدیث اور اتباع رسول ﷺ، ہندوستان، امرتسری کتب خانہ ثنائیہ، 1929ء، ص 1
9- عثمانی، محمد تقی، مولانا، درس ترمذی، کراچی مکتبہ دارالعلوم کراچی، 1980ء، ص 26
10- مودودی، ابوالاعلیٰ، مولانا، سنت کی آئینی حیثیت، لاہور اسلامک پبلی کیشنز، 1963ء، ص 16
11- رشید احمد، مفتی، فتنہ انکار حدیث، کراچی کتب خانہ مظہری، 1982ء، ص 7
12- ندوی، عبدالقیوم، فہم حدیث، کراچی، ص 138
13- اجمیری، نور الدین، حکیم، مقالہ 'انکار حدیث کی خشت اوّل' ماہنامہ صحیفہ اہل حدیث، کراچی، حدیث نمبر، 1952ء، ص 147
14- سلفی، محمد اسماعیل، مولانا، حجیت حدیث، لاہور اسلامک پبلی کیشنز ہاؤس، 1981ء، ص 17
15- پانی پتی، محمد اسماعیل، مقالات سرسید، لاہور مجلس ترقی ادب، ج 13، ص 17
16- انکار حدیث کے ان علمبرداروں کے نام درج ذیل وہ کتب سے ماخوذ ہیں:
i- کیلانی، عبدالرحمٰن، آئینہ پرویزیت، لاہور مکتبہ السلام، 1987ء، ص 101
ii- محمد فرمان، پروفیسر، انکار حدیث ایک فتنہ ایک سازش، گجرات، 1964ء، ص 178-179
17- برق، غلام جیلانی، ڈاکٹر، تاریخ حدیث، لاہور مکتبہ رشیدیہ لمیٹڈ، 1988ء
18- رشید احمد، مفتی، مولانا، فتنہ انکار حدیث، کراچی کتب خانہ مظہری، گلشن اقبال، 1403ھ، ص 10

-19 عبدالغفار حسن' مولنا' عظمت حدیث' مقالات مولانا عبدالجبار عمرپوری' اسلام آباد' دارالعلم' 1989ء' ص 49
-20 منکرین حدیث کے مبنی برانکار حدیث لٹریچر کی تفصیل بوجہ طوالت پیش نہیں کی جا سکتی۔ چند کتب کے نام درج کئے جا رہے ہیں مثلاً عبداللہ چکڑالوی کا ترجمہ قرآن بآیات القرآن' غلام احمد پرویز کا رسالہ طلوع اسلام' عبداللہ چکڑالوی کا رسالہ اشاعۃ القرآن اور صلوٰۃ القرآن' سرسید احمد خان کی تصنیف خطبات احمدیہ اور مقالات جیراج پوری وغیرہ۔
-21 پھلواروی' شاہ محمد عزالدین' علوم الحدیث' لاہور' 1935ء' ص 6
-22 محمد ادریس کاندھلوی' حجیت حدیث' لاہور' 1952ء' ص 16
-23 محمد صفدر سرفراز خان' شوق حدیث' حصہ اوّل گوجرانوالہ گکھڑ' انجمن اسلامیہ' 1982ء' ص 9
-24 محمد عاشق الٰہی' مفتی' فتنہ انکار حدیث اور اس کا پس منظر' لاہور ادارہ اسلامیات' 1986ء' ص 9
-25 ازہری' محمد کرم شاہ' سنت خیرالانام' لاہور' ضیاء القرآن پبلی کیشنز' 1953ء' ص 179
-26 محمد قطب الدین' مولانا' مظاہر حق اردو ترجمہ مشکوٰۃ شریف' لاہور 1966ء' دیباچہ کتاب
-27 سلفی' محمد اسماعیل' مولانا' حجیت حدیث' لاہور' اسلامک پبلی کیشنز ہاؤس' 1981ء' ص 177
-28 فاروقی' محمد ادریس' مقام رسالت' لاہور مسلم پبلی کیشنز' 1970ء' ص 16
-29 محمد قطب الدین' مولانا' مظاہر حق' 1966ء' ج 1' دیباچہ کتاب
-30 محمد فرمان' پروفیسر' انکار حدیث ایک فتنہ ایک سازش' گجرات' مکتبہ مجددیہ نور پور شرقی' 1964ء' ص 209
-31 محمد عاشق الٰہی' مفتی' فتنہ انکار حدیث اور اس کا پس منظر' لاہور ادارہ اسلامیات' 1986ء' ص 7
-32 مودودی' ابوالاعلیٰ' مولانا' سنت کی آئینی حیثیت' لاہور' اسلامک پبلی کیشنز لمیٹڈ' 1963ء' ص 17
-33 قادری' عبدالغنی' پروفیسر' ریاض الحدیث' لاہور' 1969ء' ص 159
-34 فہیم عثمانی' مولانا محمد محترم' حفاظت و حجیت حدیث' لاہور' دارالکتب' 1979ء' ص 13
-35 ٹونکی' ولی حسن' مفتی' عظیم فتنہ' کراچی' اقراء روضۃ الاطفال' ناظم آباد' 1984ء' ص 26



# مقدمہ ابن الصلاح فی علوم الحدیث

امام محدث ابوعمرو عثمان بن عبدالرحمان الشہر زوری المعروف بابن الصلاح ف 643ھ مطابق 1244ء

مقدمہ ابن اصلاح بہت ہی مفید اور جامع کتاب ہے۔ اس کے اندر علوم الحدیث کے پینسٹھ (65) انواع کا ذکر کیا ہے۔ بہت دفعہ یہ کتاب چھپ چکی ہے۔ آخری طباعت ڈاکٹر نور الدین عتر کی تحقیق کے ساتھ 1386ھ مطابق 1966ء چھپی ہے۔ عنوان بالا 65 (علوم) کی تفصیلات یوں ہیں: حدیث صحیح، حسن اور ضعیف کی پہچان اور ان کی تفصیلات ہیں۔

معرفت سند، سند کا متصل ہونا، مرفوع احادیث اور موقوف کی پہچان پر مشتمل ہے۔

مزید عنوانات ہیں: مقطوع، مرسل، منقطع اور معضل اور ان کی پہچان۔ ان کے علاوہ تدلیس اور اس کی اقسام، شاذ اور منکر احادیث کے متعلق تفصیلات دی ہیں۔ پھر متابعات وشواہد اور زیادۃ الثقات کی معرفت پر مشتمل ہے۔ پھر علل الحدیث، مضطرب الحدیث اور مدرج الحدیث کے موضوع پر بحث کی ہے۔

مزید برآں حدیث موضوع اور اس کی اقسام اور پہچان پر مشتمل بحث ہے۔ اس بات پر بھی بحث کی ہے کہ کن راویوں کی روایت قابل قبول ہے اور کن کی ناقابل قبول۔ اس کے علاوہ سماع الحدیث اور کتابت حدیث کے ابواب ہیں۔

پھر آداب محدث اور آداب طالب الحدیث پر سیر حاصل بحث کی ہے۔ مزید برآں سند عالی و نازل، حدیث مشہور، عزیز، غریب اور ناسخ ومنسوخ کے متعلق مسائل بیان کئے ہیں۔

پھر مختلف الحدیث، مرسل الخفی، معرفۃ صحابہ اور معرفۃ تابعین کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ معرفۃ روایۃ الاباء عن الابناء، معرفۃ آسماء و کنی، القاب محدثین، موتلف و مختلف، متفق ومفترق، مبہمات اور تاریخ الرواہ والوفیات کے موضوع پر سیر حاصل بحث کی ہے۔

مزید برآں اختلاط کے بارے میں، موالی روات کی معرفت اور راویوں کے او کان اور بلدان کا بھی تذکرہ موجود ہے۔

مقدمہ ابن الصلاح پر بہت سے علماء کرام نے شرحیں لکھیں، ملخص اور منظوم بھی کیا۔ امام نوویؒ نے ''ارشاد'' کے نام پر اختصار کیا پھر اس کو مزید اختصار کیا ''تقریب'' کے نام سے۔ زین الدین عراقی (ف 806ھ) نے اس سے منظوم کیا اور نام رکھا ''نظم الدرا فی علم الاثر'' اور

اس کی دو شروحات بھی ہیں ایک مختصر دوسرا مفصل اور مختصر شرح کا نام ہے "فتح المغیث بشرح الفیة الحدیث" شرح کرنے والے امام السخاوی (ف 901ھ) تھے۔ یہ شرح بہت ہی مفصل اور مطول ہے۔

بہرحال ''مقدمہ ابن الصلاح'' اس فن میں ایک لاجواب کتاب ہے۔ تمام مباحث علوم حدیث پر مشتمل ہے۔ جزاہ اللہ خیر الجزاء!



# شرح نخبة الفکر کا تعارف

امام ابن حجرؒ (ف 852ھ) نے "نخبة الفکر فی اهل الاثر" کے نام پر ایک رسالہ مرتب کیا تھا۔ اس کی شرح بھی خود انہوں نے لکھی اس کا نام "نزهة النظر" رکھا۔ اس کتاب کے بارے میں خود امام ابن حجرؒ کے بیان کے مطابق متقدمین کی متعدد کتابوں کا "عطر" ہے۔ متن اور شرح دونوں کا مجموعہ "شرح نخبة الفکر" کے نام کے ساتھ معروف ہے۔ بے شک یہ کتاب "نخبة" یعنی چنیدہ اور "نزهة" یعنی نگاہ کی تفریح کہلانے کے مستحق ہے۔ یہ کتاب جامع اور مختصر ہے۔ اس کتاب کے اندر اسلوب جدید اور آسان ہے۔ انواع حدیث بیان کرنے اور ان کی مختلف قسموں میں تقسیم کرنے میں ان کا کوئی جواب نہیں۔ گویا کہ مؤلف نے دریا کو کوزے میں بند کر دیا ہے۔

کتاب کے شروع میں خبر اور حدیث کا فرق بیان کیا ہے۔ اس کے بعد متواتر، مشہور، غریب اور آحاد کی تعریف بیان کی ہے۔

اس کے بعد خبر مقبول کی قسموں کا ذکر کیا گیا ہے۔ صحیح لذاته، صحح لغیره، حسن لذاته، حسن لغیره کی تعریف اور مثالیں دی گئی ہیں۔

خبر مقبول کی دوسری قسم میں محکم، مختلف الحدیث، ناسخ ومنسوخ اور متوقف فیہ کی وضاحت کی گئی ہے۔

اس کے بعد خبر مردود (ناقابل قبول) کی اقسام کا تفصیل سے ذکر کیا گیا ہے مثلاً معلق، مرسل، معضل، منقطع اور مدلس۔

اس کے بعد خبر مردود بلحاظ طعن راوی کی تفصیلات دی ہیں۔ جن میں موضوع، متروک، منکر، معلل، مدرج، مضطرب، محرف اور مجہول کے متعلق تفصیلات دی ہیں۔

تقسیم خبر بحیثیت اسناد:

اس باب کے اندر حدیث مرفوع، موقوف اور مقطوع کی وضاحت کی گئی ہے۔

تتمہ: کے اندر صحابی کی تعریف، تابعی کی تعریف اور مخضرم کی تعریف مذکور ہے۔

بیان اسناد: اس عنوان کے تحت سند عالی، سند نازل، موافقت، بدل، مساوات اور مصافحہ کی تعریف کی گئی ہے۔

بیان روایت کے تحت مدبج، رواية الاکابر عن الاصاغر، روایت لاحق و سابق، دو شیخوں کا ہم نام ہونا اور حدیث مسلسل کی تعریف مع الامثلہ دی گئی ہے۔

الفاظ ادائے حدیث: اس عنوان کے تحت سمعت و حدثنی، اخبرنی، اجازت، وجادہ، اعلام اور اجازت مجہول کے متعلق وضاحت کی گئی ہے۔

راویوں کا بیان: اس عنوان کے تحت متفق ومفترق، موتلف ومختلف متشابہ، وہ اسماء جو تعداد حروف میں برابر ہیں، وہ اسماء جو تعداد حروف میں برابر نہیں اور تقدیم و تاخیر سے اشتباہ پیدا ہونا وغیرہ کے موضوع پر بحث کی گئی ہے۔

خاتمہ: اس عنوان کے تحت فن حدیث کی اہم باتیں، راویوں کے طبقات کا علم، راویوں کی پیدائش کا علم، راویوں کے وطن کا علم، راویوں کے حالات جاننا، مراتب جرح میں امتیاز، مراتب تعدیل میں امتیاز، تزکیہ اور تعدیل و جرح جیسے موضوعات کی وضاحت کی گئی ہے۔

هذا ما عندی وبالله التوفیق!



# علوم الحدیث و مصطلحہ

نام کتاب: علوم الحدیث و مصطلحہ
نام مصنف: ڈاکٹر صبحی صالح
مطبع: دارالعلوم ملائین، بیروت
ابواب کی تعداد: 5
تعداد صفحات: 447

## پہلے باب کا عنوان ہے: تاریخ الحدیث

یہ باب پانچ فصول پر مشتمل ہے۔ پہلی فصل میں حدیث و سنت کی تعریف اور ان دونوں اصطلاحات میں فرق کو ظاہر کیا ہے۔ خبر اور اثر کی تعریف نیز حدیث قدسی کی تعریف بھی کی ہے۔ قرآن اور حدیث قدسی کے درمیان فرق کو واضح کیا ہے۔

دوسری فصل میں کتابت حدیث، دور نبوی میں مکتوب صحیفوں کا تعارف، خلفاء راشدین، تابعین، اتباع تابعین اور عصر حاضر تک تدوین حدیث پر سیر حاصل بحث کی ہے۔

تیسری فصل میں: حدیث کے لئے اسفار (رحلات) اور اس سلسلہ میں جو بھی آداب ہیں، ان کا تذکرہ ہے۔ تعلیم و تربیت میں محدثین کے آداب کا بھی تذکرہ کیا گیا ہے۔

چوتھی فصل: محدثین کے القاب، روایۃ باللفظ اور بالمعنی کے بارے میں وضاحت کی گئی ہے۔ حدیث کے اختصار کرنے اور بعض الفاظ کے حذف کرنے کے بارے میں آداب مذکور ہیں۔ پانچویں فصل میں حدیث کے تحمل (اخذ کرنے) اور آدا (بیان کرنے) کے آداب اور الفاظ کا ذکر ہے مثلاً حدثنا، حدثنی کی اصطلاح، قراءۃ، اجازہ، مناولہ اور مکاتبۃ کا تذکرہ موجود ہے۔

## دوسرا باب: علوم الحدیث سے متعلق تصنیفات

پہلی فصل: اس میں علم حدیث روایۃ و درایۃ پر بحث کی ہے۔ علم درایت سے مراد حدیث کی تحقیق ہے۔ متن کی صحت کے بارے میں دیکھنا اور ساتھ ساتھ سند پر تحقیق ہے اور علوم حدیث کی بنیادی مباحث مثلاً علم جرح و تعدیل، علم رجال الحدیث، مختلف الحدیث، علل الحدیث، غریب (مشکل الفاظ) الحدیث اور علم ناسخ و منسوخ الحدیث پر سیر حاصل بحث کی ہے۔

دوسری فصل: کتب حدیث روایۃ پر بحث کی ہے۔

مراتب اور طبقات کتب حدیث، اہم کتب حدیث کا تعارف، کتب صحاح، صحیح بخاری

میں عدد الحدیث، صحیحین کے درمیان موازنہ، الجوامع کا تعارف، مسانید، معاجم اور اجزاء کے متعلق تعارف پیش کیا ہے۔

## تیسرا باب: مصطلح الحدیث

پہلی فصل: اقسام الحدیث پر مشتمل ہے۔ صحیح، حسن اور ضعیف کا تعارف پیش کیا گیا ہے۔ موضوع حدیث کا تعارف اور ان کی تفصیلات مثالوں کے ساتھ واضح کیا گیا ہے۔

دوسری فصل: الحدیث الصحیح

صحیح حدیث کی تعریف، اقسام، شروط، متواتر اور اس کی شروط اور اقسام اور امام بخاری وہ شخصیت ہیں جنہوں نے صحیح پر مشتمل احادیث کو جمع کیا۔

تیسری فصل: حدیث الحسن...... اس کی تعریف، اقسام اور شروط سیر حاصل بحث کی ہے۔

چوتھی فصل: الحدیث الضعیف...... اس کی تعریف اور اقسام، سند میں انقطاع کی جتنی صورتیں ہیں ان کو ضعیف میں شامل کیا ہے۔ ضعیف کے بھی مراتب ہیں، ان کا تذکرہ کیا گیا ہے۔ اس فصل میں بہت زیادہ تفصیلات ہیں۔

پانچویں فصل: ان احادیث کا ذکر ہے جو صحیح، حسن اور ضعیف پر مشتمل ہیں۔

چھٹی فصل: موضوع حدیث اور اس کے اسباب، وضع اور علامات پر مشتمل ہے۔ یہ فصل صفحہ 263 سے صفحہ 273 تک ہے۔

ساتویں فصل: حدیث مشکل اور مضمون کے اعتبار سے...... بحث پر مشتمل ہے صفحہ 275 سے 288 تک۔

## چوتھا باب: شریعت میں احادیث کی اہمیت اور فقہ اور آداب میں مقام

پہلی فصل: سنت کا تشریعی مقام اور سنت کی استقلالی حیثیت پر مشتمل ہے۔

دوسری فصل: اس میں بتایا گیا ہے کہ حدیث صحیح کا شریعت میں مقام کیا ہے۔

تیسری فصل: علوم ادب پر علم حدیث کے اثر پر مشتمل ہے۔

چوتھی فصل: لغت اور نحو پر بھی حدیث سے دلیل۔

## پانچواں باب: راویوں کے طبقات

پانچواں باب راویوں کے طبقات پر صفحہ 335 سے صفحہ 400 تک مشتمل ہے۔

پہلی فصل: ابن سعد اور طبقات کبری کا منہج اور تعارف۔

دوسری فصل: طبقات رواۃ، راویوں کے طبقات...... طبقہ صحابہ، طبقہ تابعین، طبقہ اتباع تابعی پر مشتمل ہے۔

تیسری فصل: صحابہ کرام میں سے بعض کے حالات زندگی:

حضرت ابو ہریرہ، عبداللہ بن عمر، انس بن مالک، السیدہ عائشہ اُم المومنین، عبداللہ بن عباس، جابر بن عبداللہ اور ابوسعید الخذری (یہ مکثرین من الصحابہ میں شمار ہوتے ہیں) کا تعارف

چوتھی فصل: بعض کبار تابعین کا تعارف پیش کیا گیا ہے:

حضرت سعید بن مسیب اور ابن شہاب الزہری رحمہم اللہ وغیرہ۔

پانچویں فصل: بعض اتباع تابعین کا تعارف دیا گیا جیسے امام مالک، امام شافعی، امام سفیان الثوری اور اللیث بن سعد وغیرہ۔

چھٹی فصل: اس میں اتباع اتباع التابعین مثلاً امام احمد بن حنبل، امام بخاری، امام مسلم اور امام ترمذی کا تعارف دیا گیا ہے۔

آخر میں مصادر کی فہرست، اعلام کی معرفت اور فہرست موضوعات بھی درج کی گئی ہیں۔



# مستشرقین اور حدیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم

ہر معاشرے میں بعض مخصوص اصطلاحات ہوتی ہیں جن کے مطالب و معانی ان مخصوص حالات میں اہم ہو جاتے ہیں مثلاً میڈیکل کی اصطلاحات' انجینئرنگ کی اصطلاحات اور آداب و مذہب کی اصطلاحات' مستشرق اور استشراق کا لفظ بھی ایک مخصوص اصطلاح کے طور پر استعمال ہوتا ہے۔ انگریزی زبان میں اس کے لئے **Orientalist** اور **Orientalism** کے الفاظ استعمال ہوتے ہیں۔

انگریزی کی مشہور و معروف لغت **The Oxford English Dictionary** میں استشراق یعنی **Orientalism** کے بارے میں لکھا ہے:

> "**Orientalism** اور **Orientalist** لفظ **Orient** سے بنے ہیں جس کا معنی ہے مشرق اور بحیرہ روم کے مشرق میں واقع ممالک خصوصاً مشرقی ایشیا۔"[1]

اور **Orientalist** سے مراد وہ شخص ہے جو مشرق کا رہنے والا ہو یا جس کا تعلق مشرقی ایشیا کے ممالک سے ہو۔[2]

**Webster** کی **Dictionary** میں **Orientalism** کے معنی اس طرح بیان ہوئے ہیں:

i- **A trait, custom or habit or expression, characteristic of oriental people.**

یعنی ایسی امتیازی خصوصیت' رواج' عادات کا اظہار جو مشرقی اقوام کے ساتھ مخصوص ہو۔

ii- **Learing in oriental subjects.**

یعنی علوم شرقی کا مطالعہ

iii- **An oriental turn of thought adopted by western thinker.**[3]

یعنی مشرقی انداز فکر جو کہ مغربی فکر نے اپنایا ہو۔

اور **Orientalist** کا معنی اس طرح ہے:

**"A specialist in oriental subjects."**

یعنی مشرقی علوم کا مہر مستشرق کہلاتا ہے۔

**"Oxford English Dictionary"** میں بھی ملتے جلتے معانی لکھے ہیں مثلاً **Oriental** اپنے تمام معانی میں مغربی **Occidental** کی ضد ہے۔

Orientalist وہ شخص ہے جو مشرقی زبانوں، علوم وفنون، آداب و ثقافت اور تہذیب و تمدن وغیرہ میں مہارت رکھتا ہو۔[4]

English Arabic Lexicon میں معانی کچھ یوں بیان ہوئے ہیں:

"Orientalism کے معنی لغة شرقية، عبارة شرقية اور Orientalist کے یہ معنی بیان ہوئے ہیں: من المتضلعين باللغات الشرقية و آدابها۔"[5]

یعنی مشرقی زبانوں اور آداب معاشرت میں مہارت رکھنے والا۔

عربی قواعد کے اعتبار سے استشراق ثلاثی مزید فیہ کے باب استفعال سے ہے اور اس کا مادہ شرق ہے۔ اس طرح استشراق کا معانی ہو گا: بہ تکلف مشرقی بننا اور مستشرق کا معانی ہو گا وہ شخص جس نے بہ تکلف مشرقیت اختیار کی یا مشرقی بنا۔

اس طرح مستشرقین اہل علم کا وہ گروہ ہو گا جس نے مشرقی علوم، مشرقی زبانوں، مشرقی تہذیبوں اور مشرقی اقوام کے حالات اور ان کے عروج و زوال کی تاریخ کو اپنی تحقیقات کا موضوع بنایا۔

اُردو کی اہمیت کتب لغت میں اس کا معانی و مفہوم بیان کرتے ہوئے لکھا ہے:

"جو فرنگی مشرقی زبانوں اور علوم کا ماہر ہو۔"[6]

Edward W. Said نے اپنی کتاب Orientalism میں مفصل لکھا ہے، وہ لکھتے ہیں:

"جو شخص مشرقی تہذیب و تمدن کے بارے میں پڑھاتا ہو، اس پر لکھتا ہو یا اس کے بارے میں تحقیق کرتا ہو، مستشرق کہلاتا ہے۔ ان معنوں میں یہ لفظ ماہر عمرانیات، ماہر تاریخ اور قدیم نسل انسانی کے ارتقائی ادوار اور قواعد و رسوم کے ماہر کے لئے بھی بولا جاتا ہے اور ان شعبوں میں کام کرنے والے لوگوں کے افکار و اعمال کو مستشرقیت کا نام دیا جاتا ہے۔"[7]

## مقاصد:

دور حاضر کے مفکر سیّد ابوالحسن ندوا اس سلسلے میں یوں رقمطراز ہیں:

"مستشرقین سے مراد وہ لوگ ہیں جن کا تعلق مغرب سے ہے اور جنہوں نے اسلامیات کے مطالعے کے لئے زندگیاں وقف کر دیں۔ یہ لوگ مشرقی علوم میں دلچسپی رکھنے کی بناء پر مشرق و مغرب کے علمی حلقوں میں شہرت کے مالک ہیں۔ اس گروہ نے مسلمانوں کو ان کے دین سے برگشتہ کرنے،

اسلام کے ماضی کے بارے میں بدگمانیاں پیدا کرنے، اسلام کے حال کی طرف سے بیزاری اور اس کے مستقبل سے مایوسی، اسلام اور پیغمبر اسلام حضرت محمد ﷺ کے بارے میں شکوک وشبہات پیدا کرنے اور اصلاح مذہب (تجدد و جدیدیت) اصلاح قانون اسلامی کے بارے میں اس گروہ نے بڑی سرگرمی سے کام کیا۔"(8)

ڈاکٹر مصطفیٰ السباعیؒ جنہوں نے مستشرقین سے بالمشافہ ملاقاتیں کیں اور ان سے بحث و تمحیص کی وہ تحریک استشراق کے مقاصد سے متعلق لکھتے ہیں:

"صلیبی جنگوں میں شکست فاش اور سیاسی میدان میں ناکامی کے بعد سے ہی یورپ کا فکر و ذہن اب دوسرے طریقوں سے اسلام اور مسلمانوں سے شکست کا بدلہ لینے کی تدابیر سوچتا رہا چنانچہ انہوں نے مسلمانوں کی ایمانی قوت اور دینی صلاحیت کو کمزور کرنے اور اسلام کے بارے میں شکوک و شبہات پیدا کرنے کے لئے تمام تر اسلامی عقائد و تعلیمات کو علمی تحقیق کے عنوان سے بحث و نظر اور جرح و تنقید کا نشانہ بنانا شروع کیا اس کو تحریک استشراق کا نام دیا گیا ہے۔"(9)

تحریک استشراق محض مشرقی زبانوں سے واقفیت اور اسلامی علوم و آداب کے مطالعے تک محدود نہیں بلکہ اس تحریک نے ایک قدم آگے بڑھ کر اسلام اور پیغمبر اسلام حضرت محمد ﷺ سے بغض و عناد کو اپنا لازمی جزو بنا لیا۔ ابتداء میں تو استشراق محض اسلام کے خلاف مشنری جذباتیت کا آئینہ دار رہا لیکن بعد میں اس نے اپنا مقصد متعین کیا اور بظاہر علمیت کا لبادہ اوڑھ لیا اور اب گویا دوسرے مرحلے پر استشراق نے باقاعدہ ایک تحریک، ایک رویہ اور انداز فکر کی شکل اختیار کر لی۔ اس انداز فکر کی روشنی میں مختلف موضوعات کو تحقیق کا موضوع بنایا۔ اس انداز فکر کا بنیادی نکتہ یہ تھا کہ اسلامی تعلیمات، اسلامی تہذیب اسلامی شخصیات اور اسلامی ورثے کو مسخ کر کے پیش کیا جائے۔ اسلام کی عالمگیریت اور دائمیت کی خصوصیات کو لوگوں کے ذہنوں سے محو کرنے کے لئے مسلمانوں میں علاقائی تہذیب کو اُچھالا جائے۔ مقامی زبانوں اور مردہ لغات کو زندہ کرنے کی کوششیں کی گئیں اور کہا کہ عربی رسم الخط میں تبدیلی کر کے رومی رسم الخط میں تبدیل کر دیا جائے۔ ان لوگوں نے اسلام کے مسلمات کے بارے میں مسلمانوں کے ذہنوں میں تشکیک کے بیج بونے کے لئے مربوط کوششیں کیں۔ اسلامی تہذیب و ثقافت کی تعمیر و ارتقاء میں بیرونی عناصر کی کارفرمائی ثابت کی تاکہ اسلامی تہذیب کو خرافات کا مجموعہ ثابت کیا جا سکے۔(10)

مستشرقین کی اصطلاح اگرچہ زیادہ تر ان غیر مسلم مصنفین کے لئے استعمال کی جاتی ہے جن کا تعلق یورپی ممالک سے ہے اور ان لوگوں نے اسلام، اسلامی تعلیمات اور اسلامی تہذیب و

ثقافت کو موضوع تحقیق بنایا ہے لیکن بعض اوقات یہ اصطلاح وسیع تر معنوں میں استعمال ہو جاتی ہے اور ان لوگوں پر بھی اس کا اطلاق کر دیا جاتا ہے جو غیر مسلم ہوتے ہوئے اسلام پر تحقیقات کرتے ہیں خواہ وہ مغرب میں ہی قیام پذیر کیوں نہ ہوں۔ مستشرق اور استشراق کی اصطلاح زیادہ پرانی نہیں بلکہ انگریزی زبان و ادب میں ان اصطلاحات کا استعمال اپنے مخصوص معانی میں اٹھارہویں صدی عیسوی میں ہوا۔(11)

## مستشرقین کی جدوجہد کا مرکزی نکتہ:

1- اسلام کے ہر مقصد اور نصب العین کے متعلق غلط فہمی پیدا کرنا۔
2- علماء و محدثین و مدبرین اسلام کے خلاف بدگمانی پیدا کرنا۔
3- مختلف ادوار خصوصاً دور اوّل میں مسلمان معاشرے کو ایسے معاشرے کی صورت میں پیش کرنا جس کا شیرازہ منتشر ہے اور اس کے اکابر انانیت اور نفسانیت کا شکار ہیں۔
4- اسلامی تہذیب و حضارت کی تحقیر و تذلیل کے نقطۂ نظر سے خلاف واقعہ بھیانک انداز میں اس کی صورت گری کرنا۔
5- اسلامی معاشرے کے حقیقی خدوخال سے آنکھیں بند کر کے اس پر لوگوں اور مختلف ممالک کے باشندوں کے اخلاق و عادات کو سامنے رکھ کر تنقید کرنا۔
6- نصوص شرعیہ کو خود ساختہ نظریوں کے تابع کرنا اور حسب خواہش ان کی قبولیت یا تردید کے درپے ہونا۔
7- نصوص شرعیہ میں قصداً تحریف کرنا اور کامیاب نہ ہونے پر ان کو غلط معانی پہنانا۔
8- جن ماخذ سے مواد فراہم کرتے ہیں ان کے بارے میں اپنی مرضی سے فیصلہ صادر کرنا مثلاً کتب ادب سے عبارت نقل کی اور اس کی وجہ سے تاریخ حدیث پر اعتراض کیا۔ اسی طرح کتب احادیث سے کوئی چیز لے کر تاریخ فقہ کو مطعون کرنے بیٹھ گئے۔ دمیری کی ''حیوۃ الحیوان'' سے نقل کردہ حکایت کو صحیح مان لیا اور امام مالکؒ کی شہرۂ آفاق کتابیں مروی حدیث کی تکذیب کر ڈالی۔

## مستشرقین کی کامیابی کا راز:

مستشرقین کی کامیابی کے مندرجہ ذیل اسباب ہیں:

1- ان کے پاس کتابوں کے وسیع ذخیرے موجود ہیں۔
2- ان میں سے ہر شخص ایک خاص فن یا اس کی کسی خاص فرع پر مطالعہ شروع کرتا ہے اور پھر اس کے لئے اپنی ساری زندگی وقف کر دیتا ہے۔ ان کے پاس وسائل بھی بہت ہیں اور کتب خانے بھی زیادہ ہیں۔

## حدیث (سنت) کے متعلق مستشرقین کا رویہ:

مستشرقین میں سے سب سے زیادہ خطرناک، بدطینت اور اس میدان میں وسیع معلومات رکھنے والا ہنگری کا یہودی مستشرق گولڈ زیہر (Gold Ziher) اسلامی علوم وفنون کے متعلق اپنی وسیع معلومات کے باعث وہ اپنے زمانہ کا شیخ المستشر قین تسلیم کیا جاتا ہے۔ موجودہ زمانے کے مستشرقین کے لئے اس کی کتاب بنیادی ماخذ کا کام دیتی ہے۔ اس کے نظریات اس کی کتاب ''العقیدۃ والشریعۃ فی الاسلام'' میں پوری تفصیل سے مل جاتے ہیں۔ استاذ محمد یوسف موسیٰ، عبدالعزیز، عبدالحق اور ڈاکٹر علی حسن عبدالقادر نے اس کتاب کو عربی جامہ پہنایا ہے۔

مستشرقین کے افکار سے بہت سے مسلمان بھی متاثر ہوئے ہیں مثلاً استاذ احمد امین نے ''فجر الاسلام'' میں اور ابوریہ نے ''الاضواء علی السنۃ المحمدیۃ'' میں جو رویہ اختیار کیا، وہ یہ ظاہر کرنے کے لئے کافی ہے کہ مسلمانوں میں سے جن لوگوں نے مستشرقین کی شاگردی کا فخر حاصل کیا ان کا طرز و انداز کیسا تھا۔

## گولڈزیہر کے شبہات کا خلاصہ:

گولڈ زیہر کا قول ہے کہ حدیث نبوی ﷺ کا ظہور وشیوع مسلمانوں کے ان دینی، سیاسی اور اجتماعی منازعات کے نتیجہ میں ہوا جو پہلی صدی اور دوسری صدی ہجری میں رونما ہوئے۔

یہ قول باطل ہے اور نصوص شرعیہ اس کی تکذیب کرتی ہے۔ رسول اللہ ﷺ اپنے وصال سے پہلے نہایت ہی مستحکم بنیادوں پر قصر اسلام کی تعمیر سے فارغ ہو گئے تھے اور کتاب اللہ اور سنت رسول اللہ ﷺ میں جاری کردہ قوانین کی روشنی میں اس کا کوئی گوشہ تشنہ تکمیل نہیں رہنے دیا تھا چنانچہ آپ ﷺ نے اپنے وصال سے کچھ پہلے اعلان فرمایا تھا:

**ترکت فیکم امرین لن تضلوا ما تمسکتم بھما کتاب اللہ و سنۃ رسولہ.** (12)

''میں تم میں دو چیزیں چھوڑ کر جا رہا ہوں کتاب اللہ اور سنت رسول، اگر ان دونوں کو مضبوطی سے تھامے رہو گے ہرگز گمراہ نہ ہو گے۔''

اور اسی طرح اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کی آخری زندگی میں اعلان فرمایا:

**الیوم اکملت لکم دینکم و اتممت علیکم نعمتی و رضیت لکم الاسلام دینا.** (13)

''آج تمہارا دین مکمل ہوا اور تم پر میری نعمت پوری ہوگئی اور تمہارے لئے دین اسلام کو پسند کیا۔''

اس آیت اور حدیث کے ذریعے اسلام کے کامل ومکمل ہونے پر مہر تصدیق ثبت فرما دی تھی۔ ان نصوص سے صاف ظاہر ہوا کہ نبی پاک ﷺ کے وصال کے وقت اسلام اپنے انتہائی

شباب کو پہنچ چکا تھا۔ گولڈ زیہر کے قول کے مطابق ایسا نو عمر بچہ نہ تھا جو اپنے پاؤں پر کھڑا ہونے کی طاقت نہیں رکھتا تھا۔ ہاں فتوحات اسلامیہ اور دائرہ وسیع ہونے پر چند ضروری مسائل علماء کے سامنے ایسے ضرور آئے جن کے متعلق کتاب وسنت میں صراحت موجود نہیں تھی۔ اس کے حل کرنے کے لئے علماء کرام نے اجتہاد و قیاس سے کام لیا اور کتاب وسنت کے دائرے میں رہ کر ان کے لئے احکام وضع فرمائے۔

## تکمیل اسلام کی واضح ترین مثال:

اگر آپ دور اوّل میں اسلام کی پختگی اور اس کے کمال کا مطالعہ چاہتے ہیں تو عہد فاروقی پر نگاہ ڈالئے' آپ دیکھیں گے کہ کس طرح حضرت عمر فاروقؓ نے قیصر و کسریٰ کی حکومتوں پر جن کی تہذیب وتمدن کا نقارہ چاردانگ عالم میں بج رہا تھا' قبضہ کرنے کے بعد ان پر ایسا اعلیٰ و اکمل نظام قائم کیا کہ اس کے مقابلہ میں قیصر وکسریٰ کا عدل و انصاف قصہ پارینہ بن کر رہ گیا اور اہلیان ملک کو امن و سعادت کی وہ زندگی نصیب ہوئی کہ وہ اپنی حکومت پر اسلامی حکومت کو ترجیح دینے پر مجبور ہو گئے۔[15]

## کمال اسلام کی ایک اور مثال:

جب کوئی بااصول اور انصاف پسند آدمی دیکھتا ہے کہ مختلف ممالک میں رہنے والے مسلمانوں کا طریقہ عبادت ایک ہے' ان کے تمام معاملات ایک نظام کے تحت سرانجام پاتے ہیں اور ان کے گھروں اور خاندانوں کے سارے امور ایک نہج پر جاری ہیں تو وہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا ہے کہ اگر جزیرہ عرب سے نکلتے وقت مسلمانوں کے ہاتھوں میں کوئی ایسا جامع اور مکمل نظام حیات نہیں تھا جو ان کی زندگی کے ہر موڑ پر ان کی رہنمائی کرتا تو پھر ان کے ہر چھوٹے بڑے معاملے میں یہ وحدت کیوں ہے؟ اگر حدیث (سنت) فی الواقع' پہلی اور دوسری صدی کے بدلتے ہوئے زمانہ کی پیداوار ہے تو اقتصادی نظام میں متحد کس لئے ہے؟ حالانکہ ان کے درمیان چین سے لے کر افریقہ تک ہزارہا میل کا فاصلہ حائل ہے۔

پہلی صدی کے بعد مختلف مذاہب کا پیدا ہونا تو یہ بلاشبہ کتاب و سنت کو سمجھنے میں اختلاف کا نتیجہ ہے جو نیا نہیں ہے۔ یہ اختلاف فہم صحابہ میں ہوا اور ان کے بعد دوسری اور تیسری صدی میں ظاہر ہونے والے مذہب کے بانی مجتہدین میں بھی ہوا۔[16]

مگر تحقیق کرنے سے معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں نے مسائل اجتہادیہ میں اپنے اپنے مسلک کی بنیاد کسی صحابی یا تابعی کے قول پر ہی رکھی ہے جو اس بات کی واضح ترین شکل ہے کہ اسلام اپنے ابتدائی دور میں مکمل ہو چکا تھا اور بعد میں آنے والے مسلمانوں نے اس کی شرح' کسی کلی حکم کی جزئیات پر منطبق کرنے یا اس سے چند ضروری فروعی مسائل اخذ کرنے کے سوا

اس میں کسی قسم کا اضافہ نہیں کیا۔

## کیا علماء مدینہ حدیث وضع کرتے تھے؟

گولڈ زیہر کا الزام ہے کہ علماء مدینہ نے بنواُمیہ سے انتقام لینے کے لئے حدیثیں وضع کرنے کی طرح ڈالی۔

لیکن اس کا یہ نظریہ باطل ہے اور دیانتداری سے کوسوں دور! اگر وضع حدیث میں علماء مدینہ نے پہل کی تھی تو پھر سوال پیدا ہوتا ہے کہ اس زمانہ میں عالم اسلام کے کل یہی علماء تھے جو مدینہ میں رہتے تھے؟ کیا اس وقت مکہ، دمشق، کوفہ، بصرہ، مصر اور بڑے بڑے اسلامی شہروں میں دیگر اہل علم اور محدثین موجود نہ تھے؟ یقیناً اس وقت مکہ میں صحابہ کے علاوہ عطاء، طاؤس، مجاہد، عمرو بن دینار، ابن عینیہ اور ابن جریج وغیرہ رحمہم اللہ اکابر ملت موجود تھے۔ حسن بصری، ابن سیرین، مسلم بن یسار، ابوالشعساء، ایوب سختیانی بصرہ میں اقامت پذیر تھے۔ علقمہ، اسود، عمرو بن شرجیل رحمہم اللہ وغیرہ کوفہ میں فروکش تھے۔ ابو ادریس خولانی، خالد بن سعید بن عبدالرحمٰن، جبیر اور مکحول رحمہم اللہ شام میں رہتے تھے۔ نذیر بن ابی حبیب، عمرو بن حارث اور عبیداللہ بن ابی جعفر رحمہم اللہ مصر میں تدریس پر رونق افروز تھے۔ مطرفؒ وغیرہ اہل علم نے یمن میں ڈیرے ڈال رکھے تھے۔(17)

اموی دور حکومت میں یہ چوٹی کے علماء ہیں جن کی فہرست دی گئی ہے۔ اب سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ تحریک وضع حدیث میں یہ سب لوگ علماء مدینہ کے ہمنوا تھے؟ یہ کیسے ہوا؟ اگر وضع حدیث میں یہ حضرات علماء مدینہ کے شریک نہیں تھے تو انہوں نے اتنے بڑے فتنے کو روکنے میں خاموشی کیوں اختیار کی؟ اور اگر انہوں نے علماء مدینہ کے اس فعل کے خلاف آواز بلند کی تھی تو تاریخ میں اس کا ثبوت کہاں ہے؟ حقیقت یہ ہے کہ معاملہ اس کے برعکس ہے۔ تمام شہروں کے علماء اعتراف کرتے ہیں کہ اہل حجاز (مکہ معظمہ، مدینہ منورہ) کی احادیث صحیح اور قابل حجت ہوتی ہیں۔ اگر واقعی مدینہ میں حدیث گھڑنے کی کوئی ٹکسال موجود تھی تو علماء نے ان کی صحت کا اعتراف کیوں کیا؟ یقیناً یہ بے بنیاد اور متناقض دعویٰ ہے۔(18)

مزید برآں گولڈزیہر حضرت سعید بن مسیبؒ اور عبدالملک کی باہمی عداوت کو علماء پر وضع حدیث کی تہمت لگانے کا ذریعہ بتاتا ہے مگر یہ نہیں بتاتا کہ خود سعید بن مسیبؒ نے اس تحریک میں کس قدر حصہ لیا؟ حالانکہ اس کو اس تحریک کی سرپرستی اور رہنمائی کرنی چاہئے تھی۔ کیا امام زہریؒ کی طرح مستشرق، سعید بن مسیب کو بھی وضع حدیث کے ساتھ متہم گردانتا ہے؟ اگر ایسا ہے تو زہری کی طرح اس کا نام صاف صاف کیوں نہیں لیتا؟

مگر تاریخی حقائق اس کے برعکس ہیں لہٰذا اس کو اس بات کی جرأت نہ ہوئی۔

## گولڈزیہر کی جرأت:

اس کا دعویٰ ہے کہ ہمارے علماء حدیث جھوٹ بولنا جائز سمجھتے تھے اور اس بددیانتی پر اپنے ضمیر کو یہ کہہ کر مطمئن کرتے تھے کہ وہ الحاذ احکام دین سے بغاوت اور بڑھتی ہوئی ذلالت کو دور کرنے کے لئے ایسا کر رہے ہیں۔

ابطال حق اور تاریخ کو مسخ کرنے کی کتنی بڑی جرأت ہے؟

یہ بات وہی کہہ سکتا ہے جو روزمرہ زندگی میں ہمارے علماء سلف کے جھوٹ اور کذب بیانی سے اجتناب کی رفعتوں کا اندازہ کرنے سے قاصر ہے اور یہ معلوم کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتا کہ خشیت الٰہی ان کے دلوں میں کس قدر راسخ تھی۔ یہ وہی شخص کہہ سکتا ہے جو رسول اللہ ﷺ پر جھوٹ بولنے کے متعلق آئمہ اسلام کے نظریہ سے ناواقف ہے اور نہیں جانتا کہ ان کی اکثریت اس جرم کا ارتکاب کرنے والے کو نہ صرف کافر ہی کہتی ہے بلکہ ان کے قتل کا فتویٰ دیتی ہے اور ان سے توبہ کی قبولیت کی نفی کرتی ہے۔ اگر یہ مستشرق علماء اسلام کی ان خصوصیات کو نہیں جانتا ہے تو وہ معذور ہے۔

کیونکہ اس پر اور اس کے ماحول پر ان اخلاق حسنہ اور ملکات فاضلہ کا سایہ بھی نہیں پڑا جو خود جھوٹ بولنے کا عادی ہوتا ہے وہ دوسروں کو اپنے سے بڑا جھوٹا خیال کرتا ہے۔ بھلا جس شخص نے ایسے ماحول میں پرورش پائی ہو جہاں سیاسیات، محکمانہ فیصلہ جات، درعلمی تحقیقات میں جھوٹ بولنا جائز سمجھا جاتا ہو، وہ دوسری قوموں اور اپنے سے مختلف ماحول میں رہنے والوں کو کیوں جھوٹا نہیں سمجھے گا۔ یہ کہنے کی کون جرأت کر سکتا ہے کہ سعید بن مسیّب جس نے اپنے لئے مار پیٹ اور سب وشتم کا خطرہ محض اس لئے مول لیا تھا کہ وہ رسول اللہ ﷺ کی حدیث (بیک وقت دو خلیفوں کے ہاتھ پر بیعت کرنا منع ہے) کی مخالفت سے بچ جائے، جائز سمجھتا تھا کہ وہ سنت کا دفاع کرنے کے لئے اللہ تعالیٰ کے رسول پر جھوٹ بولے۔ یہ کون پسند کرے گا کہ ان لوگوں پر جنہوں نے سنت کی مخالفت کرنے کی وجہ سے حکام وقت کے خلاف شدید احتجاج کیا، یہ تہمت لگائے کہ وہ جھوٹ کو جائز سمجھتے تھے اور اپنی طرف سے حدیث میں ایسے احکام ملا دیتے تھے جو رسول اللہ ﷺ نے نہیں فرمائے تھے حالانکہ عام زندگی میں جھوٹ بولنا ایک منکر فعل ہے اور رسول اللہ ﷺ کی حدیث میں وضع کرنا تو گناہ کبیرہ کا حکم رکھتا ہے۔(19)

## کیا بنواُمیہ نے وضع حدیث میں علماء کی خدمات حاصل کیں:

گولڈزیہر یہ بھی الزام لگاتا ہے کہ اصحاب ورع علماء کے مقابلے میں بنواُمیہ نے بھی حدیثیں وضع کیں اور اس سلسلے میں اپنے زیراثر علماء کی خدمات سے فائدہ اُٹھایا چنانچہ شاہی خاندان نے وضع حدیث کا کام زہریؒ کے سپرد کر رکھا تھا۔(20)

بنو اُمیہ پر وضع حدیث اور اس کو رواج دینے کی تہمت کا ثبوت اس مستشرق کے ذہن کے علاوہ کسی دوسری جگہ نہیں ملتا۔ ہم پوچھنے میں حق بجانب ہیں کہ بنو اُمیہ کی وضع کردہ احادیث کہاں ہیں؟ علماء محدثین کی عادت ہے کہ وہ اپنی کتابوں میں کوئی حدیث بلاسند ذکر نہیں کرتے یہی وجہ ہے کہ ان کی کتابیں حدیث کی سندوں سے بھری پڑی ہیں لیکن ہزارہا احادیث میں سے کوئی ایک حدیث بھی ایسی نہیں پاتے جس کی سند میں عبدالملک، معاویہ اور یزید کا نام آتا ہو یا ان کے عمال حجاج بن یوسف اور خالد بن عبداللہ وغیرہ کا تذکرہ موجود ہو۔ اگر ان احادیث کا کوئی وجود ہے تو ہمیں بتایا جائے کہ وہ تاریخ کے کس کونے میں چھپی ہوئی ہیں؟

گولڈزیہر نے امام زہریؒ کو جو مورد الزام ٹھہرایا ہے انتہائی زیادتی اور خلاف حقیقت ہے۔ امام زہریؒ کے بارے میں علماء کرام کا مؤقف ملاحظہ ہو:

امام ابن شہادت زہریؒ سنن نبویہ کے جامع و مدون اوّل ہیں۔ احادیث و سنن کے ضبط و حفظ اور اس کی جمع وتحریر میں انہوں نے اپنی عمر گزاری۔ امام لیثؒ فرماتے ہیں:

**ما رأیت اجمع من الزهری.** (21)

''میں نے زہری سے بڑھ کر احادیث کا کسی کو جامع نہیں دیکھا۔''

امام زہریؒ نے اپنے شیخ سعید بن مسیبؒ سے سات برس تک علم حدیث و فقہ حاصل کیا۔ (22)

حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ نے فرمایا:

**علیکم بابن شهاب فانکم لا تلقون احدا اعلم بالسنة.** (23)

''ابن شہاب سے علم حاصل کرو کیونکہ سنن نبویہ اور آثار صحابہ کا عالم ابن شہاب سے بڑھ کر کوئی نہیں ہے۔''

امام زہریؒ اخذ حدیث میں بہت محتاط واقع ہوئے تھے۔ خطیب بغدادی اپنی کتاب **''الجامع الاداب الراوی و اخلاق السامع''** میں لکھتے ہیں:

''امام زہری نے فرمایا کہ علم حدیث ایک ایک دو دو حدیث حاصل کرنے سے حافظہ میں محفوظ رہ سکتا ہے۔ اگر کوئی شخص بیک وقت بہت ساری حدیثوں کو حاصل کرے گا ''**طلب الکل فوت الکل**'' بن جائے گا۔''

سخاویؒ:

**وعن الزهری قال طلب العلم جملة فاتته جملة وانما یدرک العلم حدیث و حدیثان.** (24)

## پروفیسر جوزف شاخت:

شاخت کے نزدیک اثبات وضع حدیث کے لئے یہ بہترین فارمولا ہے کہ فقہاء کے مناقشہ علمیہ میں جو حدیث استعمال نہیں ہوئی' یہ اس بات کی دلیل ہے کہ حدیث موجود نہ تھی ورنہ اس کی طرف اشارہ ضروری تھا۔

"اصول "The origins of Muhammad and Jurisprudence" الشریعة المحمدیة" اور "Introduction to Islamic Law" "المدخل الی الفقه" میں شاخت کا یہ فارمولا درست نہیں:

**"For the legal subject-matter in early Islam did not primarily derive from the koran or from other purely Islamic sources, Law lay to a great extent outside the sphere of rellgion."(25)**

اسی بات کو شاخت نے اپنی کتاب "المدخل الی الفقه الاسلامی" میں قدرے وضاحت سے لکھا ہے۔

## Introduction of Islamic Law:

**During the greater part of the first centry Islamic law in the technical meaning of the term did not as yet exist. As had been the case in the time of the prophet, law as such fell outside the sphere of rellgion and as far as there were no rellgious of moral objection to specific transactions of modes of behaviour the technical as pects of law were a matter of indifference to the Muslims.(26)**

**(The Origins of Muhammad Jurispruence)**

قرون اول کے زیادہ حصہ تک اصطلاحی فقہ اسلامی کا وجود نہیں تھا جیسا کہ عہدی نبوی میں تھا' پھر صراحت کے ساتھ کہتا ہے: ''بہت دشوار ہے کہ احادیث فقیہ ہی سے کسی حدیث کی نسبت رسول اللہ ﷺ کی طرف صحیح ہو۔''

## کلام میں تناقض:

سب سے پہلے شاخت خود متناقض آراء پیش کرتا ہے۔ شاخت کا ایک قول ہے کہ امام شافعی سے دو قرن قبل سنت رسول کی طرف نسبت امر شاذ تھی اور پھر کہتا ہے کہ اوّل مدارس فقیہ قدیمہ نے احادیث نبویہ کا پُر زور مقابلہ کیا۔ ان کی نگاہ میں یہ اجنبی سفر تھا اور مدارس فقیہ قدیمہ

کے منہج میں تشویش پیدا کرنا تھا۔ اگر معاملہ اس طرح ہے کہ جیسا کہ شاخت نے پہلے بتایا کہ اصحاب مدارس فقیہ قدیمہ اپنے مناقشات میں احادیث نبویہ کا کیوں تذکرہ کیا کرتے تھے یا شاخت کا دعویٰ اصحاب فقیہ قدیمہ کی طرف منسوب اقوال غیر صحیح اور واقعہ کے خلاف ہے یا یہ سب مسائل اہتمام کے مستحق نہیں ہیں چونکہ ان کی بنیاد غیر صحیح تسلیمات اور فرضیات پر ہے۔

جب بھی کوئی محقق یا غیر جانبدار قاری ان امثلہ کا علمی جائزہ لیتا ہے جو مدرسہ عراقیہ اور سوریا میں منقول ہیں اور ان احادیث پر تدبر کرتا ہے جو رسول اللہ ﷺ کی طرف منسوب ہیں تو انہیں مکذوب قرار دینے کے سوا کوئی چارہ اس کے پاس نہیں ہوتا۔

شاخت نے اس دعویٰ کو ثابت کرنے کے لئے صرف ایک مثال صالح بن کیسان کی اس نص کے حوالے سے دی ہے:

''معمر کہتے ہیں کہ مجھے صالح بن کیسان نے خبر دی کہ ایک دفعہ میں اور زہریؒ طلب علم میں جمع ہوئے، ہم نے کہا کہ سنن کو لکھ لیں وہ کہتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ سے منقول حدیثیں ہم نے لکھ لیں۔ پھر زہری کہنے لگے کہ اقوال صحابہ بھی سنت ہے، وہ بھی لکھ لیں۔ میں نے جواب دیا وہ سنت نہیں ہے، مت لکھیں۔ صالح بن کیسان کہتے ہیں کہ زہری نے اقوال صحابہ تحریر کر لئے اور میں نے تحریر نہ کئے، وہ کامیاب ہو گئے میں نے اس کامیابی کو ضائع کر دیا۔''(27)

شاخت نے نہ معلوم کس بناء پر اس نص سے آثار صحابہ کو سنت رسول ﷺ پر ترجیح دی، جواب ملاحظہ فرمایئے:

اولاً: احادیث رسول ﷺ کے لکھنے میں زہری اور صالح بن کیسان دونوں متفق تھے۔

ثانیاً: اہمیت آثار صحابہ کے متعلق زہری کا نظریہ صالح بن کیسان نے قبول نہ کیا۔

ثالثاً: علمی میدان میں صالح کی نسبت زہری کو زیادہ کامیابی حاصل ہو گئی۔ مذکورہ نص جس سے شاخت نے یہ نتیجہ اخذ کیا ہے کہ لازماً اس کے نزدیک صحیح ہے ورنہ اس کے لئے اس پر اعتماد نہ ہوتا۔

بہرحال اس شخص نے بھی اپنے پیش رو گولڈ زیہر کی طرح لحدیث نبوی میں ہر طرح سے شک و شبہ پیدا کرنے کی کوشش کی۔ کبھی متون میں کبھی اسانید میں، کبھی مفہوم میں اور کبھی وضع حدیث کا الزام دیا مگر حق حق ہوتا ہے جو غالب ہوتا ہے۔

## منٹگمری واٹ:

یہ بھی مستشرق اپنے پیروؤں سے کم نہیں تھا۔ منٹگمری واٹ حدیث "الغرانیق" کے متعلق لکھتا ہے:

''محمد ﷺ محض اپنے حامیوں میں اضافہ چاہتے تھے اور اسی لئے انہوں نے لات و

ی وغیرہ کی تعریف کی۔"[28]

ابن سعد' مؤرخ طبری' ابن کثیر اور دیگر مفسرین نے بھی بیان کر کے لکھا ہے کہ اس واقعہ
سند متصل نہیں ہے۔ اس سے واٹ کی خیانت کا اندازہ ہو سکتا ہے۔[29]

اور ویسے بھی اس واقعہ سے یہ ثابت نہیں ہوتا کہ نبی پاک ﷺ نے بت پرستی کی
ازت دی تھی۔

منٹگمری واٹ یہ بھی لکھتا ہے:

"محمد ﷺ کا کوئی ارادہ نہ تھا کہ وہ اپنی دعوت کو قریش سے باہر وسعت دیں۔ محمد ﷺ
ہد مکی کے آخیر تک اپنی دعوت کو عربوں تک محدود سمجھتے تھے۔"

یہ بھی بے بنیاد اعتراض ہے کیونکہ مکی آیات میں ہی آپ ﷺ کی دعوت کے عالمی
ونے کا ذکر موجود ہے۔[30]

**وما ارسلنک الا رحمة للعالمین.**[31]

**ان ھو الا ذکر للعالمین.**[32]

واٹ نے محمد ﷺ کے اُمی ہونے سے انکار کیا ہے[33] جس کی کوئی دلیل اس کے پاس
ہیں۔

## سناد حدیث پر مستشرقین کا اعتراض:

سپرینگر اور میور نے اس رائے کو تقویت دی ہے کہ عمر بن عبدالعزیزؒ (م 101ھ) وہ
پہلی شخصیت ہیں جنہوں نے ابوبکر بن محمد بن عمرو بن حزم (م 117ھ) کو احادیث لکھنے کی ہدایت
ی تھی[34] اور جس کی بموجب 120ھ سے قبل کتب حدیث ناپید تھیں۔[35]

گولڈزیہر' عمر بن عبدالعزیز سے منسوب اس روایت کو جعلی قرار دیتا ہے۔ تدوین حدیث
کا زمانہ دوسری صدی کا آخر قرار دیتا ہے۔ گولڈزیہر' سپرینگر کی اس رائے سے اتفاق کرتا ہے کہ
پہلی صدی ہجری میں نوٹس اور متفرق تحریروں کی شکل میں احادیث پر مواد موجود تھا لیکن حدیث
کے باضابطہ مجموعے دوسری صدی ہجری کی پیداوار ہیں اس کی رائے میں دوسری صدی کے
بتدائی نصف حصہ میں حدیث پر مشتمل ریکارڈ زیادہ تر فقہی نوعیت کے تھے۔ اس ذیل میں امام
بوحنیفہ (150ھ)' عبدالملک بن جریج (150ھ)' سعید بن ابی عروبہ (152ھ)' امام مالک
(179ھ)' امام شافعی (204ھ) کے نام آتے ہیں۔

حدیث کے ابتدائی مجموعے مصنف اور مسند کی شکل میں منظر عام پر آئے جس میں
نمایاں مقام مسند احمد بن حنبل (241ھ) اور امام محمد بن اسماعیل بخاری (256ھ) کی "الجامع
لصحیح" کو حاصل ہے۔

مغربی حلقوں میں حدیث اور دوسرے اسلامی موضوعات پر علمی کاموں کی ابتداء کا سہرا گولڈزیہر کی کتاب ''مطالعہ محمڈنزم'' کو جاتا ہے جس کی اشاعت 80-1890ء میں ہوئی۔ متاخرین علماء عرب اسی کتاب کے خوشہ چین ہیں۔

شاخت نے گولڈ زیہر کی آراء کو اپنی کتاب ''محمد فقہ کی اساس'' میں تفصیلی جامہ پہنایا ہے۔ محمد مصطفیٰ اعظمی نے دور حاضر میں اس موضوع پر مزید تحقیق کی ہے۔[36]

اعظمی کی رائے کے مطابق مستشرقین کے تدوین حدیث کی ابتداء کے بارے میں غلط تاثرات چند عربی اصطلاحات جیسے تدوین، تصنیف، رسالہ وغیرہ کے مفہوم کو صحیح طور پر نہ سمجھنے کی وجہ سے پیدا ہوئے ہیں۔ ان کی رائے میں ''رسائل'' کی شکل میں حدیث کے مجموعوں کا ایک بڑا ذخیرہ پہلی صدی میں متفرق طور پر موجود تھا۔ کسی خاص موضوع کی تجدید کے بغیر صحیفہ یا رسالہ کے نام سے ایسا مواد اس دور میں بکثرت دستیاب تھا۔ ایک نمایاں مثال صحیفہ ہمام بن منبہ (101ھ) کی ہے جنہوں نے حضرت ابوہریرہؓ (م 58ھ) سے روایت کی ہے۔[37]

محدثین کی ایک بڑی تعداد نے عبداللہ بن عمرو بن العاص کے صحیفہ صادقہ کا ذکر کیا ہے گو اس تمام ذخیرے کی موضوع کے مطابق تصنیف دوسری صدی ہجری کے محدثین نے کی۔

برسبیل مثال چند محدثین کا ذکر کیا جاتا ہے جنہوں نے اس کام کا بیڑا اُٹھا رکھا تھا۔ عبدالملک بن عبدالعزیز بن جریج (150ھ)، محمد بن اسحاق (153ھ)، سعید بن ابی عروبہ (152ھ)، امام مالک بن انس صاحب موطا (179ھ)، فواد سیزگین کی تحقیق کے مطابق حدیث کی قدیم ترین مجموعوں میں معمر بن راشد (153ھ) کی کتاب الجامع، قتادہ (117ھ) کی کتاب المناسک اور ربیع بن حبیب بصری (170ھ) کی کتاب الجامع اب بھی موجود ہیں۔ متاخرین محدثین جیسے بخاری اور مسلم بن حجاج قشیری (261ھ) نے احادیث کے مجموعوں کی تدوین میں مندرجہ بالا مواد سے پورا پورا فائدہ اُٹھایا ہے۔

فواد سیزگین تدوین حدیث کے ضمن میں گولڈ زیہر کی عمر بن عبدالعزیز سے منسوب روایت کو جعلی قرار دینے کی تردید کرتے ہوئے کہتا ہے:

> ''یہ روایت کئی مصادر سے منقول ہے اور ناقلین ابومحمد عبداللہ الدارمی (255ھ)، ابن سعد (231ھ) اور امام بخاری شامل ہیں۔ ابو حاتم رازی (277ھ) کی روایت کے مطابق ابوبکر بن حزم نے عمر بن عبدالعزیز کے اس حکم کو عملی جامہ پہنایا تھا۔''[38]

پروفیسر اعظمی کی تحقیق کے مطابق مندرجہ ذیل تعداد ان راویوں کی ہے جن سے منسوب شدہ تحریر مواد رسالہ یا نسخہ کے نام سے معروف تھا اور جن کی طرف متاخرین محدثین نے اپنی تالیفات میں اشارہ کیا ہے:

صحابہ میں سے 50 راوی
پہلی صدی ہجری کے تابعین میں 38 راوی
پہلی صدی کے اواخر اور دوسری صدی کے آغاز میں 86 راوی
دوسری صدی کے 256 راوی

مسند احمد نے اپنے دامن میں زیادہ تر اس ذخیرہ کو سمو لیا ہے۔ مسند احمد کو بجا طور پر حدیث کی قدیم اور عظیم ترین کتاب ہونے کا شرف حاصل ہے۔ قبل ازیں جن تحریروں کی طرف اشارہ کیا جا چکا ہے ان کے علاوہ حدیث کے قدیم ترین مجموعوں میں مندرجہ ذیل مجموعے اب بھی دستیاب ہیں:

1- موسیٰ بن عقبہ 141ھ کی کتاب "المغازی" جس کا کچھ حصہ طبع ہو چکا ہے۔
2- ابراہیم بن محمد بن الحارث الغرازی (188ھ) کی کتاب "السیر" جو فارس کی قزوین لائبریری میں محفوظ ہے۔
3- محمد بن اسحاق بن یسار (151ھ) کی سیرت پر تالیف کو ابن ہشام نے اپنی کتاب "السیرة النبویه ﷺ" میں سمو لیا ہے۔
4- سالم بن عبداللہ الخیاط (150ھ) صاحب نسخہ تھے۔

وصلی اللہ علی النبی و آلہ و صحابہ وسلم

# حوالہ جات

1- The Oxford English Dictionary VII/200
2- The Oxford English Dictionary VII/200
3- Webster 1046
4- The Oxford English Dictionary VII/200
5- The Lexicon 700
6- فیروز اللغات: 97612، قائد اللغات: 8750، علمی اُردو لغت: 1385
7- The New Hamlyn Encylopedia World; P. 1178,
Orientalism, P. 2
المدود البعلبکی، ص 678- قومی انگریزی اُردو لغت، ص 1369
8- مسلم ممالک میں اسلامیت اور مغربیت کی کشمکش، ص 456
9- السباعی: السته و مکانتها فی التشریع الاسلامی، ص 31-32
10- مسلم ممالک میں اسلامیات اور مغربیت کی کشمکش، ص 740
11- The Oxford English Dictionary VII/200
12- مشکٰوة المصابیح، باب الاعتصام بالکتاب والسنة، ص 3
13- المائدہ: 3
14- گولڈ زیہر: العقیدة الشرعیة الاسلام، ص 126
15- شبلی: الفاروق، ص 249
16- ابوزہرة: اسلامی مذاہب، ص 97
17- ابن قیم: اعلام الموقعین، ص 178
18- السباعی: المنشرقون والاسلام، ص 90
19- السباعی: المسلمون، دمشق صفر 1375ھ
20- السباعی: السته و مکانتها فی التشریع الاسلامی، ص 376
21- الذھبی: تذکرة الحفاظ 1038- تہذیب الاسماء 918
22- کتاب الجرح والتعدیل، قسم اوّل 60/2
23- کتاب الجرح والتعدیل، قسم اوّل 2/5
24- فتح المغیث: 331، مقدمہ بن اصلاح: 128
26- The Origins of Muhammad Juris Prodence Preface

27- Hitro Ductio to Islamic Law

-27 طبقات ابن سعد 125:3/2

-28 محمد فی مکہ ص 122-172

-29 حدیث التفاسیر: مولانا عبدالستار ص 253 حاشیہ نمبر 2

-30 محمد فی مکہ ص 333

-31 الانبیاء: 107

-32 التکویر: 27

-33 محمد نبی اور جل دولۃ ص 39-40

34- The Life of Muhammad

35- J. Rboson; Tradition, The Second Foundation of Islam

-36 "Study in Hadith Literature" دوسری اور تیسری فصل

-37 ڈاکٹر محمد حمید اللہ صحیفہ ہمام بن منبہ طبع ہندوستان 1921ء

-38 الرازی: کتاب الجرح والتعدیل ص 218



ایم اے اسلامیات کے ریگولر طلباء کیلئے ہماری کامیا...

## سال اول

| | |
|---|---|
| (۱) تیسیر القرآن | احمد رضا |
| (۲) تیسیر الحدیث | پروفیسر محمد نعیم |
| کتاب اللؤلؤ والمرجان | ڈاکٹر حمید اللہ |
| (۳) اسلام اور مذہب عالم | پروفیسر محمد نعیم صدیقی |
| (۴) تاریخ اسلام | پروفیسر محمد نعیم صدیقی |
| (۵) عربی زبان ادب | احمد رضا |

## سال دوم

| | |
|---|---|
| (۱) تیسیر الفقہ | پروفیسر محمد نعیم صدیقی |
| اصول الشاشی | پروفیسر محمد نعیم صدیقی |
| (۲) دعوت وارشاد | ڈاکٹر حمید اللہ |
| دعوت ارشاد | پروفیسر محمد نعیم صدیقی |
| (۳) اسلام اور جدید معاشی افکار اور تحریکیں | مہر محمد نواز |
| (۴) اسلام اور سائنس | ڈاکٹر حمید اللہ شاہ ہاشمی |
| (۵) اسلام اور فلسفہ | ڈاکٹر حمید اللہ شاہ ہاشمی |
| (۶) عالم اسلام کے وسائل ومسائل | ملک کریم بخش |
| (۷) اسلام اور جدید سیاسی عمرانی افکار | اصغر علی شاہ جعفری |
| (۸) اسلامی اخلاق وتصوف | قاری محمد امین کھوکھر |
| الکلام وعلم الکلام | پروفیسر محمد نعیم صدیقی |

ایم اے اسلامیات کے لئے دانیال گائیڈ، حل شدہ پرچے بھی دستیاب ہیں


مکتبہ دانیال

غزنی سٹریٹ اردو بازار لاہور

Ph:042-7660736

Mob:0333-4276640